منفعل ہو عمل زشت سے اے دل کہ نہیں
عیب کو اپنی پہنچنا ہی ہنر سے باہر

راز دیر و حرم اُن نکہ رہین ہم ہرگز
ورنہ وہان کیا ہی جو ہو اپنی نظر سے باہر

اثر اُن نالون نے نہ کیا سن کے جنہیں
سنگ سی نکلے شرر شعلہ شرر سے باہر

ناصحا کچھ یہہ نصیحت سے نہین ضبط سرشک
طفل آوے ہی نہ کبہو ہوئے کے ڈر سی باہر

آوے ہے گہر سے وہ زاہد لیے اسطرح کہ جون
نکلے ہے مہر گریبان سحر سے باہر

جیب سے چرخ کے ششتی ہی تیغ تری جس دم سے
سر نکالا نہ مہ و خور نے سپر سے باہر

دیے کو ملک سلیمان کے بلایا مجکو
ہر قدم مین نہ رکھا دل کے نگر سے باہر

ہوں وہ آوارہ کہ طفلی ہی مین ان جو اب تک مجھی
کردیا مادر ایام نے گہر سے باہر

جنس ناکارہ کے خواہان ہین خریں مجکو
یہہ وہ سودا ہی جو ہے نفع و ضرر سے باہر

کام آیا کچھ اپنا تن زار آخر کار
سمجھے اکسیر جسے نکلا یہہ غبار آخر کار

داغ ست کہا تو تو عشق کا ہم کہتے نہی
کیون دلا کی یہ اس گل نے بہار آخر کار

وقت تغافل نہ تہا اس دل کی گرفتاری کا
ہاتھ سے مفت دیا مین یہہ شکار آخر کار

باغبان تہا مجھے وہ دن کی ہوا پر یہہ غرور
سر سے باغ مین گل رہ گئے خار آخر کار

عشق ذرہ بھی اگر ہو تو اسی کم مت جان
ہو کے شعلہ ہی نکلتے ہی یہہ شرار آخر کار

اسقدر جرعہ کش خون خلایق ہے تو
جی ڈرتا ہے کہ کھینچے نہ خمار آخر کار

ناصح اس جیب کے آیا تہا رفو کرنے کو
گم کیا ہاتھ سے سر رشتہ کار آخر کار

دل پرویا تہی بھی تجہ زلف مین سمجھے لیکن
تاب گوہر کی نہ لاویگا یہہ تار آخر کار

سوزش داغ دل اپنے کی دغا ہے سودا
کیا کہون مین کہ ہوئی شمع مزار آخر کار

پھینکے جو کماندار مرا تیر ہوا پر
سیمرغ نہ بچے پھر نہ عصا قیر ہوا پر

مرقد پہ مرے موج نسیم آوے تو یوں جان
دیوانہ تہ خاک ہے زنجیر ہوا پر

گرجائے گردون پہ نظر چشم فنا سے
ہے شکل حباب اسکی بھی تعمیر ہوا پر

توسن پہ تجھے دیکھ کہے مانی و بہزاد
اللہ نے کھینچی ہے یہ تصویر ہوا پر

سودا کی درِ دوست جو یارب نہ گئی خاک
اس جرم کی تو کیجیو تعزیر ہوا پر

اٹھ جانے میں ہے زور مزا یار سے لڑ کر
ملتے ہیں تو پھر چھاتی سے چھاتی کو رگڑ کر

یوں جوں ہوں میں جس بت کو خدا کا ہے تراشا
آذر نہیں لایا وہ مرے واسطے گھڑ کر

خود کردہ کا درمان کہو میں کیا کروں یارو
دل آپ نے لیا مجھسے نہ لڑ کر نہ جھگڑ کر

کہتا ہے یہ سودا وہ بچا ہے گا کہاں تک
جا بیٹھونگا دروازے پہ اب اسکے میں اڑ کر

دانا ہو سو سمجھے کہ محبت نہیں وہ شے
در پر کسی بیٹھے جسکے لیے اڑ کر

دل نکر منت زراہ بیقراری بیشتر
نازکو کرتی ہے یہاں الحاح و زاری بیشتر

ناصحا اس عشق سے ہوتا ہی ذلت یاب دل
جس میں حرمت کم ہو رسوائی و خواری بیشتر

یار دیکھوں تو نے ہو مستغنی مرے احوال سے
غم کو کھاتی ہے تمہاری غمگساری بیشتر

کیوں نہ لاگو ترک چشم یار اس کے رہیں
صید جیتا نے کے در پی ہوں شکاری بیشتر

کشت پر تخم عمل کے اپنے جیتا جائے رو
نفع یہاں رکھتی ہے سودا آبیاری بیشتر

## ردیف ر

منزل کے پہنچنے سے ورے قافلہ دے چھوڑ
اے دل سمجھ ان ہمسفروں کا گلہ دے چھوڑ

ہو صاعقہ اس خار پہ صحرا میں الہی
اس دل کا رہ عشق میں جو آبلہ دے چھوڑ

تکلیف مریدی مجھے کر شیخ سمجھ کر
اس زلف کا کسطرح کوئی سلسلہ دے چھوڑ

ممکن نہیں ہے روح مقدس سے حزیں کے
ایسی جو غزل ہووے تو سودا صلہ دے چھوڑ

بے دیکھ نخل وادی ایمن ہر ایک جھاڑ
روڑا ہے کون جو نہیں طور کا پہاڑ

تیز نگہہ نے تیرے دلوں کو الٹ دیا
مژگاں تری نے دی ہیں صفوں کی صفیں بچھاڑ

کتنا شگفتہ رو ہے کہ مانند آرسی
چھاتی کے جیسے سامنے کھل جائیں ہیں کواڑ

منعم نہ مر بنا کے عمارت کی فکر میں
یہ سب حویلیاں تھیں جہاں تک ہیں اب اجاڑ

ہو تر ہے مے کے پینے سے رشوت کلال کی
کہہ محتسب سے دختر رز کی لکھا ہے پہاڑ

تنہا نہ شمع روو ہے سودا کی خاک پر
گل بھی تو توڑتے ہیں گریباں کو پھاڑ پھاڑ

## ردیف زاء

بے خبر درد محبت سے ہے وہ یار ہنوز
دیکھ ہے دل دینے کے واقف نہیں دلدار ہنوز

رحم سرگشتگی میری پہ اسے کیا آوے
نہیں گلیوں میں گئی اسکی شب تار ہنوز

نہ ابھی قطرۂ اشک اسکی مژہ تک آیا
نہ گھسا اسکے گریباں کا کوئی تار ہنوز

آپ نالاں ہو تو دیوے مری فریاد کی داد
سو تو وہ گل ہے نہیں بلبل گلزار ہنوز

کیوں نہ بہاوے اسے قسمت شکنی سودا کی
جس دل اپنی تو ڈالی نہیں یار اہنوز

یار کے حسن سے ہیں بے خبر اغیار ہنوز
نہیں اس شعلہ سے آگہ یہ خس و خار ہنوز

بال و پر ہوئے میان تیرے ہوادار ہنوز
تب سی اس کنج قفس میں ہیں گرفتار ہنوز

ہو گئے پامال مگر ہمکو رہا ہے صیاد
مشق پرواز نہیں ما سر دیوار ہنوز

آہ یہہ کسکی شکایت ہی مرے دل میں کہ شرم
جسکی دیتی ہی نہیں رخصت اظہار ہنوز

تب سی پامال ہی دل کا ورق صبر و قرار
شبق ناز نہ لیتی ہی وہ رفتار ہنوز

زخم شمشیر ستمگر نے کیا اپنا کام
یارو تم ڈھونڈتے ہو مرہم زنگار ہنوز

تیری دوری سے عجب حال ہی اب سودا کا
میں تو دیکھا نہیں ایسا کوئی بیمار ہنوز

حق تعالے اُسی جیتا ہی رکھے دنیا میں
اس قباحت سی نہیں ہے تو خبردار ہنوز

قیس و فرہاد کے ماتم سے تو جگمیں اتنک
دشت میں خاک بسر روتے ہیں کہسار ہنوز

سسکے ہیں زیر زمین دیدہ نمناک ہنوز
جابجا سوخت سی پانیکی تہ خاک ہنوز

ایکدن گھیر میں دامن کا ترے دیکھا تہا
گرد پہرتے ہیں گریبانکے مرے چاک ہنوز

باغ میں جبسے گیا تہا تو خمار آلودہ
گل میں خمیازہ میں انگرائی میں ہیں تاک ہنوز

زخم دل پر ہے مرے تیغ جنوں کا ناصح
تو گریبان کا ناداں سئے ہی چاک ہنوز

کیونکے سودا میں کروں وصف بناگوش اُسکا
کی نہیں آب گہر سے یہہ زبان پاک ہنوز

## ردیف سین

ساقی گئی بہار رہی جی میں یہہ ہوس
تو منتوں سے جام دے اور میں کہوں کہ بس

کچھہ اس چمن کے بیچ نہ دیکھا میں جز حباب
آب رواں کو سیر کیا سو بھی یکنفس

## ردیف شین

دین شیخ و برہمن نے کیا یار فراموش
یہہ سبحہ فراموش وہ زنار فراموش

دیکہا جو حرم کو تو نہین دیر کی وسعت
اس گہر کی فضا کر گیا معمار فراموش

بہولے نہ مرے دل سے مرا مصرع جانکاہ
نالہ نکرے مرغ گرفتار فراموش

دل سے نہ گئی آہ ہوس سیر چمن کی
اور ہمنے کیا رخنۂ دیوار فراموش

یا نالہ ہی کر شمع تو یا گریہ کو ناصح
دو چیز نعاشق سے ہو یکبار فراموش

بہولا یہہ دن ہون آپکے اک عمر سے لیکن
تجکو نکیا دل سے مین زنہار فراموش

دل درد سے کسطرح مرا خالی ہو سودا
وہ ناشنو حرف مین گفتار فراموش

سینے مین ہوا نالہ و پہلو مین دل آتش
دہڑکے ہی پڑا جی کہ نہو مشتعل آتش

اشک آتش و خون آتش و ہر لخت دل آتش
آتش پہ برستی ہی پڑی متصل آتش

یک لخت طرف ہو کے مرے دیدۂ تر سے
تا دم تو ہمسر ہے سدا منفعل آتش

یاقوت نہین وہ ہی ترے لعل سے اے شوخ
جا ڈوب موئی آب مین ہو کر خجل آتش

داغ آج سی رکہتا نہین ان سنگدلونکا
مدت سے ہوئی ہے مری چہاتی پہ سل آتش

دل عشق کے شعلہ سی جو بہڑکا تو رہا کیا
اے جان نکل جا کہ لگی متصل آتش

یک قطرہ سے لے اڑی سودا کو جگہہ سے
باروت کے تودے کو ہی بس ایک تل آتش

دوری سے جلے تری اپنے دل زار کو آتش
ہے یاد چمن مرغ گرفتار کو آتش

یہہ گرم لگا ہو بین تری راہ طلب مین
بہان آبلۂ پا ہے سر خار کو آتش

اندام مین کچہہ اسکے تپ ہجر نہین ہے
دی عشق نے ظالم ترے بیمار کو آتش

کل سر پہ نہین دوڑ و تجہانیکو مرید و
زاہد کے لگی گوشۂ دستار کو آتش

باچشم تر اب اسکو مین دیکھو ہون مبادا آئے ہو وے نگہ گرم تری یار کو آتش
ابر اسکو بجھاتا ہی رہا بجھتی نہین سودا
دی لاگ خودرو نے یہ کہسار کو آتش

آشیان کو مت اجاڑا کر کے فریاد و خروش
باغبان ظالم ابھی سویا ہے اے بلبل خموش

دیکھیے وہ انکھیان کوئی محراب ابرو کے تلے
اے مسلمانو ہی مسجد مین دکان میفروش

انکہرے ہی کیا حباب نمط اے حریر پوش
یہان جسکو دیکھئے سو ہوا ہے کفن بدوش

سکھہ نیند زیر سقف فلک کیونکے ہو سکین
ایدہر دہل بجے ہی ادہر نوبت خروش

## ردیف صاد

وہ مانگتا ہون ترا حق سے مہربان اخلاص
رکہے ہی خضر سے جون عمر جاودان اخلاص

دلون مین سہتون کے مین ڈہونڈہا ڈہونڈہ کر پایا
کہین جو پایا ہی مینے تو برزبان اخلاص

مجہے یقین ہے کہ اخلاص بہی ہے زر کا نام
کرے گدا سی نہ نواب اور خان اخلاص

دل اوٹہا کیونکے ملے دل مرے سے اے یارو
جہان ہے تیشہ و سنگ اس جگہ کہان اخلاص

وہ کیونکے دوست ہو مجھسے اگر خدا چاہے
تو ہووے پنبہ و آتش کے درمیان اخلاص

نہ اپنے دید مین آیا کبہو بروے زمین
تمام ہوگا کوئی زیر آسمان اخلاص

ثبات دوستی ایدل نہ دلبرون سے چاہ
کہ بارہا ہین کیا اسنے امتحان اخلاص

آرام پہر کہان ہے جو ہو دل مین جائے حرص
آسودہ زیر چرخ نہین آشنائے حرص

ممکن نہین ہے یہہ کہ نہ ہووے کا سہ طمع
دن مین گتر ور گہر جو بہرا دے گدائے حرص

انسان ہو ذلیل زمانے کے ہاتہہ سے
ذلت کوئی کسیکو نہ ہووے سوائے حرص

نادان تلاش طرۂ زرسی تو باز آ — جون شمع یہ نہو کہ ترا سر کٹائی حرص

اپنے سوا کسیکو نپایا حریص مین — کی قطع روزگار نے تجہہ پر قبای حرص

سودا بسر ہو خوبی سے اوقات ہر طرح
ہر در پہ یان نہووے بشرطیکہ پاے حرص

## ردیف ضاد

جنتم بنا ہو تو لیکر گل سے ہی تا خار فیض — بخشے یاروں کو بصورت جمال یار فیض

فیض ہے وابستہ تار عقیدت ورنہ یار — نفع نے تسبیح بخشی ہے نکچہ زنار فیض

بخشے ہی یون تقویت دلکو مرے دشنام یار — جون دوائے تلخ سے پاوے کوئی بیمار فیض

مہر سے جون مہ کو پہنچے ہی ضیا خورو برو — تیرے سنمکہ ہو تو پہنچاوے ترا رخسار فیض

جی بچے دو دن ہمتوں نے تو غنیمت جانیو — کسکو گنج اپنے سی پہنچا دی ہے یار دیار فیض

کرکے صاف آئینہ دل اسمین تو دیکہہ اسکو — بخشے کا اے یار تیرا ہی سبب تجہے دیدار فیض

تو نے وہ سودا زبان ریختہ ایجاد کی
پڑہ کے ایک عالم اٹہاتا ہے ترے اشعار فیض

چہوڑا ہین کفر و دین فقط یار سے غرض — تسبیح سی نہ کام نہ زنار سے غرض

سینے مین دل جو ہی سو ترے یار کے لئے — جز دید کیا ہی دیدۂ خونبار سی غرض

طوبی کی چہاؤں تجکو مبارک ہو زاہدا — ہے دلکو اپنے سایۂ دیوار سے غرض

بیپار سے کہین یہہ مفت نہ دام مر بچھا — غافل نہو تو مرغ گرفتار سے غرض

تم کان دہر سنو نہ سنو اسکے حرف کو
سودا کو ہے گی اپنی ہی گفتار سی غرض

مطلب

## ردیف طا

جاننا نفع فروما یہ سے ہو الله غلط
ورنہ کو سمجھے جو کوئی ہے یہ تہ جاہ غلط

اے رشک چمن راست سمجھ چواہ غلط
گل ترے عہد میں بلبل کا ہو دلخواہ غلط

تکرے تکرے ہی کتان تجھ بدن سیمین بر
عاشق سے نہ سمجھ اسکو ہی بالہ غلط

عشق کو ترے چھپایا تو ہے دل میں لیکن
ہمعنی آتش کا بھی رہنا یہ تہ کاہ غلط

دونوں سے ہمنے اثر دل میں نہ پایا اسکے
نالۂ شب سے عبث آہ سحرگاہ غلط

اب تو ہے آمد و شد آپ کی ہر ایک جگہ
راہ ابد سر بہی جو سمجھے کہہ دیگاہ غلط

بزم آراستہ کی جسکے لئے اے سودا
آج انکی ادہر اسکی ہے افواہ غلط

چور ہو میں رات ہی اور وہ دل عالم کا چور
دزد کا گھر سے نکلنا شب ماہ غلط

نشاط

تو جو ہو پاس تو ہی صبح طرب شام نشاط
دیکھنا تجکو ہے اے جان و دل آرام نشاط

فضل حق جسکی طرف ہو تو اُسی بخشے ہے
دور ساغر کی طرح گردش ایام نشاط

دل جنہونکا ہی اسیری کے مزے سے آگاہ
ہی قفس بیچ انہیں عیش و تہ دام نشاط

عکس تا اسکی نگہ کا نہ پڑے جام کے بیچ
ہوسکے نشۂ مے سے نہ سرانجام نشاط

دیکھ ہوتی ہے تجھے قمری و بلبل شادان
تو ہے اس باغ میں وہ سرو گل اندام نشاط

شیشہ ہی زیر بغل آبلۂ دل سودا
مے سی ہمکو نہیں لے ساقی گلفام نشاط

یوں ہی طریق عشق میں ہو راست یا غلط
اجر جفا درست ہی مزد وفا غلط

قاتل کو بیگنہ کے تو پہنچے ہی مزد قتل
وارث اگر قتیل کا لے خون بہا غلط

وانشد ہی دل مرے کو دم سرد سے مرے
اس غنچے کو شگفتہ کرے گر صبا غلط

قامت کو اپنے یار کی تشبیہ سرو دے

تو سودا اگر ہیں دو دن تو زیستنا بیا عنط

## ردیف ظا

زری وہ معنی قرآن کہے جو تو واعظ
بہتے دہن کے تئیں اپنے کر رفو واعظ

بتوں کی حسن پرستی سے کیا خلل دین میں
خدا نے دوست رکھا ہی ہے رخ نکو واعظ

ثبوت حق کی کبریٰ سبھوں پہ ہے لیکن
تری تو نفی کرم پر ہے گفت و گو واعظ

ڈروں ہوں میں نہ کریں رند تیری ڈاڑھی کا
تبرکات میں داخل ہر ایک مو واعظ

سخن ہی وہ کہ ہو تر دنوں کا ہو نادان
یہہ پوچ گوئی ہے جس سے ہی تجکو خو واعظ

کہا تو مان لے سودا کا تو یہ کر اُسسے
لب و دہن کے تئیں کر سکے نشست و شو واعظ

## ردیف عین

گو اب نہ مجھ غریب کے بالیں تک آئے شمع
دل بیکسی کا مجھ پہ جلے ہے سدا شمع

پروانے کے ہوں میں اثر عشق سے خجل
کیوں منفعل تجھے نہیں کرتی وفاے شمع

آتا ہے جی میں یہ کہ قدم تیرے چھوڑ کر
گر رہئے جوں پتنگ بہ بستر ہو کے پاے شمع

ٹپکا نہ تیری چشم سے مجھ پر تو اشک گرم
جلنے سے اُسکے آپکو آگے جلاے شمع

لطف اُس چہرے کے آگے کوئی یہاں رکھتی شمع
خوبی نظروں میں جہاں رکھتی ہے وہاں رکھتی ہے شمع

بس اُٹھا آگے سے اپنے نہ کر اب اُسکو خفیف
چشم پروانے میں اک عزت و شان رکھتی ہے شمع

سر پہ آسکے بہی کیا فرض ڈھکنے کی لت ہے

کاکل اسطرح کی کب مشک فشان رکھتی ہی شمع

کٹتی ہے عبث یا سف ہی مین اُس بزم کے بیچ
تو ہے انگشت کہ جسکو بہ بیان رکھتی ہے شمع

کیا کیا اِس خانۂ پر دود مین تھے بزم آرا
سو نہ اب نام ہے انکا نہ نشان رکھتی ہے شمع

شہرۂ تاب و تپ از بس ہے زبان زد اُسکا
ہم بہی کہہ دین جو کوئی پوچھے تو ہان رکھتی ہے شمع

سوز نا سوز تفاوت ہے یقین کر سودا
داغ جو دل پہ ہے اپنے سو کہان رکھتی ہے شمع

## ردیف غین

سرد مہری سے بتانکے مت گیا سوز داغ
کردیا ان ظالمون نے ملک دل کا بے چراغ

وای اس بیٹھے پر ای بلبل کہ جسکی ہو یہ قدر
خوار مین کوچہ بکوچہ تو ہے رسوا باغ باغ

مملکت ساری مین باور کر سلیمان کو نہ تہا
گوشۂ خاطر مین اپنے بہی مجہے جو کچہ فراغ

بلبل خوش نغمہ ہون بیک اس گلستان جہان
نالۂ مرغ چمن سے کم نہین فریاد زاغ

خوش کبہی اس بزم مین دو دل نہ دیکہے ایکجا
دمبدم مینا ہی روتا ہی تو ہنستا ہے ایاغ

حیف اس گلشن مین عاشق سر نظر [illegible]
گل سدا بلبل سے ناخوش ہے [illegible] دماغ

دل اگر کہو بیٹھے سودا چہوڑ مت دنبال اشک
شاید اس دیوانے کا طفلان نے تو پایا ہے سراغ

ای لالہ گو فلک نے دئی تجکو چار داغ
چہاتی مری سراہ کہ اک دل ہزار داغ

دیتا ہون جو لٹ سینہ کہین چمک سے
نے سوز دل مرے سے ہیت بیقرار داغ

سینے سی سوز عشق تر اٹہا ہے کب بہاپ — تا ہووت گر جگر سی ہو جاوے یار داغ

خورشید حشر ڈہونڈہی تو پاوے نہ منہہ پہ رنگ — ہو جاوے دل مریکا گر آتش سے دو چار داغ

سامنے ہو جانا نیکو دو چار ہونا

دل سوز عاشقان کوئی سودا اب ہین

وہ شخص جو عاشق پر دلسوزی کرے

پروانہ جل مرے تو وہ ہو شمع وار داغ

## ردیف فا

دیکہون ہون یون مین اس ستم ایجاد کیطرف — جون صید وقت ذبح کے صیاد کی طرف

ہے شورت نگہہ کی تری طبع روزگار — آوے نہ تازہ جور کے ایجاد کی طرف

نے دانہ ہم قیاس کیا نہ لحاظ دام — دہنس گئے قفس مین دیکہہ کے صیاد کی طرف

غیرون کی بات پر نکہون کان مت رکہو — لیکن کبہو تو میری بہی فریاد کی طرف

طرے کے تیرے واسطے صد چوب شانہ وار — قمری گئی ہے کاٹنے شمشاد کی طرف

جور وستم تعدی و اندوہ و درد و غم — مایل ہوئے ہین اس دل ناشاد کیطرف

سامان بار سب ہے مہیا پر اثر — مین دیکہتا ہون تیری ہی امداد کیطرف

ثابت ہووے خون مرا روز باز پرس — تو لینگے اہل حشر سو جلاد کی طرف

مدد کرنا

خون کر رہا ہے جوشش رگ جان مین تری

سودا نہ دیکہہ نشتر فصاد کی طرف

## ردیف قاف

پروانہ رات شمع سی کہتا تہا راز عشق — مجہہ ناتوان نے کیا کیا اٹہایا ہے ناز عشق

محراب تیغ دوست سلامت رہے مدام — کعبے مین جا کے کب مین پڑہونگا نماز عشق

زندگی کیون نہووے مجہہ پر شاق — یارب اغنا و دل مشتاق

سودا یہہ قصہ خط سے نہ کوتاہ ہوسکا

ہے حسن زلف یار سے عمر دراز عشق

## ردیف کاف

شمع اُس عارض کی سب کہتے ہیں پہنچی نور تک

ہم سے جو پوچھے کوئی ہے حرف شمع طور تک

بھلا خدا ہی ہے جو کوہ طور پر ہوئی تھی اور سے مراد شمع طور رکھی لیکن کو لگا ہے

بس چلے تو دیکھنے ہرگز نہ تجھے تجھکو نہ دن

یعنی تو جو اپنے تئین آپ آئینہ میں دیکھتا ہے مجھکو اسکا یہہ رشک ہے میں چاہتا ہوں کہ تو بھی اپنے

آئینہ گھر میں ترے رہنے نہ دن مقدور تک

حتی المقدور

آن کر اس میکدے کے بیچ جز چشم پر آب

قسمت اپنی ہم نہ پائے ساغر معمور تک

بھرا ہوا

رہیو مت غافل نگاہ حسرت آلود اُسکی سے

پہنچے رقیب جان کنی گر اپنے تو رنجور تک

کون ہے عارف کو یہان دعوی انا الحق کا نہیں

یعنی میں خدا ہوں

یہہ ترانہ ختم لیکن ہو چکا منصور تک

نغمہ گیت — نام ولی کا ہے

ہجو ہے اُس زلف کی تشبیہہ دینا مشک سے

کستوری

شاعرو یہہ بات پہنچنگی درازو دور تک

یہہ غزل سودا کہی ہے تو نے اس انداز کی

ہند سے پہنچنگی ہاتھوں ہاتھ نیشاپور تک

دیکھا کروں میں دور سے آیا ر کب تلک

تنہا میں بستر اپنے پہ فکر وصال میں

مرتا پہا کرے مرا یہہ دل زار کب تلک

لوٹوں گروتیں سدا بہ شب تار کب تلک

تئیں آپ آئینہ میں نہ دیکھنے دیجئے دیکھا کروں

مجھ وصل مین نہین مرض عشق کی دوا | جیوے کہو تو ہجر مین بیمار کب تلک
پہنچی اگر سو بات تو آوے ظہور مین | چھوٹے قبول کیجیے یہ اقرار کب تلک
دو روز کی بہار پہ اتنا نکر غرور | پیارے یہ باغ حسن کا گلزار کب تلک
رشتہ نہو صنم کی جو الفت کا ہاتھ مین | گردن مین برہمن رکھے زنار کب تلک
اب کیجئے مرے مرض عشق کی دوا | رہئے گا دل کے درپئے آزار کب تلک

یوسف نہ ہاتھ آئے جو سودا بہ نقد دل
بیٹھا رہے دکان پہ خریدار کب تلک

رخ سے دیکھون ہون مین آتش زلف سیہ فام تلک | شام سے صبح تلک صبح سے شام تلک
اک نفس گرد چمن ہم نہوئے بال فشان | آشیانے سے اٹھے اک راست گئے دام تلک

آپ سا مجکو تو زاہد نہ سمجھیہ کور سواد
ناخواندہ جاہل کور باطن
خط خوبانسے پڑھا ہون مین خط جام تلک

عدو ہے دوری ہے ایک اور خمار ہے ایک | گل ایک دشمن جان ہے مرا بہار ہے ایک
پہنچ شتاب کہ تنہا ہون اسقدر ساقی | وہ چار دن ایک ہوئی ہین یہ دل فگار ہے ایک
نجم تو جیح رہے انکھون سے دل مرا لیکن | غضب ہے یہ کہ مین صیاد و شکار ہے ایک
بد نمین جسکے ترے عہد مین دل و جان ہے | ادا یہ ایک فدا ناز پر نثار ہے ایک
یقین ہے یہ کہ دراز اسسے عمر خضر نہو | ہے ایک اپنی شب ہجر و زلف یار ہے ایک
رہی نہ دین کی حرمت نہ عزت دنیا | خراب ایک ہی آئے عشق یہ سمجھے خوار ہے ایک
ہوس رہی نہ چمن کی ہمین تو داغ سے | دل ایک باغ ہے اور انکھین آبشار ہے ایک

دیکھو نکلے تو اس جسم و جان پر سودا
ہوا تو ایک ہی ان دو مین اور غبار ہے ایک

رہے اس فصل ہم اے بلبل و گل ناتوان بیان تک
نہ نالہ لب تلک پہنچا نہ چاک جیب داماں تک

کوئی بیمار داروں سے یہہ کہیو جا کے جانان تک
مریض عشق کا تیرے نہ پہنچا کام درمان تک

عبث باندہوں ہوں لکہہ لکہہ شرح دل بال کبوتر پر
دنوں کے اڑ گئے پر زے نہ پہنچی کچہہ خبر وہان تک

ترے غم کا دل پر خون سے استقبال کرنے کو
وہ قطرہ نارسا طالع ہی جو پہنچا نہ مژگان تک

روا کرتا ہی کیا دل کو گنوا کر خال پر سودا
کہیں خط آگیا اسکے تو ظالم حرف ہے جان تک

## ردیف گاف

| | |
|---|---|
| کرتی ہی مرے دلمیں تری جلوہ گری رنگ | اس شیشہ میں ھر آن دکہاتی ہے پری رنگ |
| کس رنگ میں دیکہا نہ ترے رنگ کا جلوہ | سب رنگ میں ہے تو یہ ترا سب سے بری رنگ |
| ای شیشہ گران دل کوئی ٹوٹا جو بناؤ | پیدا کری پہر او رہی کچہہ شیشہ گری رنگ |
| ہے خاک بسر آج خدا جانے چمن کا | دیکہہ آئی ہے کیا جانے نسیم سحری رنگ |
| کس گل میں یہہ جلوہ ہی کہ اب کنج قفس میں | دکہلاتی ہے میری مجہی بے بال و پری رنگ |

کر جامۂ عریانی کو خاکستری سودا
ہو عزم سفر یہاں سے تو ہی یہہ سفری رنگ

پہونک دی ہے عشق کی تپ نے ہمارے تن میں آگ
دہکے ہی جون شعلۂ فانوس پیراہن میں آگ

رنگ گل تجھہ بیطرح مکے ہے اے ابر بہار
آشیان میرا چھڑک لگتی ہی اب گلشن مین اگ

لالۂ خودرو نہین ہے خون سنے فرہاد کے
جوش مین آکر لگا دی کوہ کے دامن مین اگ

برج مین ہے دھوم ہورکی ولیکن تجھہ بغیر
یہہ گلال اڑتا نہین بھڑکی ہی اب تن مین اگ

رنگ یا قوتو نکاد سکے ہی جو انگاردن کی طرح
حسرت لب سے تری ازبس لگی معدن مین اگ

گو بہار آئی کسے سودا بہلا لگتا ہے باغ
یون چمن مین گل نظر پڑتے ہین جون گلخن مین اگ

دل مسخر کر نہین سکتی ہے تیغ و تیر جنگ
یہہ مگر مہر و محبت سے جو ہاتہہ آوے تو آئے
حضنتیں ابرو نے مارا انکو صبر و قرار
سامنے چہرے کے ترے مہر و مہ کا ہی یہہ حال
کب سپاہی کام پر آقا کے دیتے اپنا جی
یہہ نہین ممکن کہ وہ وحشی کسیکا ہووے رام

ملک تو تجھہ یہہ نہین جسکو کرے تسخیر جنگ
اسکے ہاتہہ انکی اے پیارے نہین تدبیر جنگ
ہووے ہی فیصل کہ جب پہنچے ہی تا شمشیر جنگ
رنگ ہونا زرد کا کرنی ہے جون تغیر جنگ
بہو کہہ سے کرتا ہی ہوکر زندگی سے سیر جنگ
کرتے ہین اسیر عبث باہم جوان و پیر جنگ

در پڑا تحریر پر سودا کی قسمت کا لکھا
کر چکی اسکی قلم با خامۂ تقدیر جنگ

ردیف لام

سخن عشق نہ گوش دل بیتاب مین ڈال
مت یہہ آتشکدہ اس قطرۂ سیماب مین ڈال

ابہی جہپکی ہی ٹک اے شور قیامت یہہ پلک
صبح کا وقت ہی ہرگز نہ خلل خواب مین ڈال

لڑکے مغلوب طمع دلکو نہ سن حرف درشت
یہہ بری چیز ہی نہ اس گوہر نایاب مین ڈال

تمسے ہان رو سکے کیونکر نہ کہ اب بیٹھے ہین
ہم تباہستی کی اپنی رہ سیلاب مین ڈال

دسترس ہووے تو کر مہر کا طرہ مقراض
ساقی کے سامنے دے مجھے شب مہتاب مین ڈال

کوئی سیکھا نہ سے رکھہ دل کو کنارے سودا
شیشہ ٹوٹا ہی نہ جا کر رہ احباب مین ڈال

یکدست اگر زمانہ جہان کے لٹاے گل
سر کو ہمارے خاک نہ دیوے ہی جاے گل

کہتے ہین اسلئے کہ نہ وا آشناے گل
اے عندلیب دیکہی نہ آخر وفاے گل

دیکہے اگر صفائی بدن کو ترے صبا
کہولے کبہو نہ شرم سے بند قباے گل

بے شرط درد یون کہ بجز حکم عندلیب
کوئی کسی مزار پہ ہرگز نہ لاے گل

ہستی میں نیستی مین جو بہتر نہو مزا
ہنستا ہوا جہان سے ہرگز نجاے گل

سودا کہے بہار مین وضع زمانہ دیکہہ
اے وائے وائے بلبل وے ہاے ہاے گل

کہینچ شمشیر یار دل سے نکال
آج در پر ترے پڑا ہون نڈہال

یان کہان کہا کے آرسی نے بیچ تو
اپنے ہونٹہون کو دیکہتا ہی لال

اسکے قامت کو صحن گلشن مین
ہو گئے سرو دیکہتے ہی نہال

لے مرے دل کو دیکے اپنا دل
سنگ کو مول یہہ بکے سے ہے لال

واہ وا بے تناکو وا لے کے
ڈر سے ہے تو دکہا ہمین دیکہا کر گال

سمجہ ہ نخل امید سے سودا

## ردیف میم

قاتل کے دل سی آہ نہ نکلی ہوس تمام
وز آہ بہی ستم تڑپ پہنچے نہ پائی کہ لیس تمام

صیاد سی ہوں آہ اثر نالہ منفعل
آتش دی اُسنے دام کو توڑی قفس تمام

اشک انکہوں سے بہے تو ہے زنانے سی یہہ دل
جب قافلہ بہکے تو ہو بانگ جرس تمام

آتش کو رنگ گل کی صبا نے بہو بہو تنک
جلوائی آشیان کے مری خار و خس تمام

سودا ہوئی ہے شانے کو زلفوں مین اُسکی راہ
اُس بست بار سا کو ہی کیا دسترس تمام

نہ غرض کفر سی رکہتے ہیں نہ اسلام سے کام
مدعا ہمکو تو ساقی سی ہے اور جام سی کام

دل نالان کو مرے کسکی ہی ارکم ہے کام
کوئی بے چین رہو اپنے اُسے کام سے کام

کیون نہ اُٹہی چلی ہر ایک جگہہ مگر اکر
نہ پڑا اُسکو تری زلف سیہ فام سے کام

ہون اسیر اُسکا جسے بعد گرفتاری صید
نہ گرفتار سی مطلب رہے نے دام سی کام

گر اکیلا کہین ملجاے ہمین تو دل کا
پیچے من مانتا اُس شوخ گل اندام سے کام

جو مین آغاز ترے کام کا دیکہا سودا
وائے وہ دن کہ تجہے اُسکے ہو انجام سے کام

اے اسطرف تری دل گرمی نہ سنبھلنے کو معلوم
تیا کہ غیر سی جو ہو گئے ہم سے وہ معلوم

بہری ہے دل مین مرے اسقدر محبت غیر
کہ جا نہین مرے کینے کو مہر تو معلوم

نہ زر نہ زور نہ طالع نہ تیرے دل مین رحم
جو چاہے تجہے یہہ دل کامیاب ہو معلوم

شتینی سی کون گردن کسکے اگے جا فریاد
جو رد تجہی ہے جہان مین سو محکور و معلوم

عبث ہی مہر کی نت اُٹہہ تلاش دربدر کو
ہے وصل دور ترا میری جستجو معلوم

طبیب اُٹہہ مرے بالین سے دی اجلکو مگلہ
دوا مری وہ لب تشنہ بی سی ہو معلوم

تیرا جو ستم ہی اُسکی تو جانان — اپنی بھی سو خوب کر سکے ہم

یہہ قبلہ تیرے تھا سو دل سے — سودا کے جو رات گھر گئے ہم

جون شمع لبون تک آ رہا جی — تن تھا سو گداز کر گئے ہم

اتنی بھی پتنگ پیش قدمی — گر شام نہین سحر گئے ہم

ہو گی نہ کسیکو یہہ خبر بھی
اس بزم سے اٹھہ کدھر گئے ہم

## ردیف نون

ملائم ہو گئین دل پر برہ کی ساعتین کڑیان — پھڑکنے لگے ان بن نہ کٹتین جن بنا گھڑیان

گُتھی تھین نہ تھین مین نجت دلسی تار اشک کی لڑیان — یہہ انکھین کیا بلا میرے گلے کی ہار ہو پڑیان

نہو ز آینہ گرد اس غمسے منہہ اپنے کو ملتا نے — خدا جانے کر کیا کیا صورتین اس خاکمین گڑیان

گرہ لاکھون ہین غنچونکی صبا اکدم نہین کہولے ہی — نہ سلجھین تجھسے اے آہ سحر اسد لگی گلجھڑیان

دوانا ان بھونکا ہون قسم ہے روح مجنونکی — یہ مار و چوب گل مجکو بغیر از بید کی چھڑیان

چھری تلوار یکدیگر گل و بلبل ہی گلشن مین — تمہاری پیچ کہو دونو نہین کسیکی انکھڑیان لڑیان

کھلائی گو کہ شانے سی تم اپنی زلفکی عقدے — نہ سمجھے یہہ کسی دل مین ترا رو ان ہین گرہ پڑیان

تسلی اس دوانیکے نہو جہولی کی پتھر دلسی
اگر سودا کو چھیڑا ہے تو لڑکو ہول لو پتھریان

نہ غنچے گل کے کہلتے ہین نہ نرگس کی کہلین کلیان — چمن مین لیکے خمیازہ کسی نے انکھڑیان ملیان

کہین مہتاب نے دیکہا اس خورشید تابانکو — پہرے ہی ڈہونڈتا ہر شب جہان ابتک در کی گلیان

تبسم یون نمایان ہے مسی آلودہ ہونٹہونسی — نہون ابر سیہ مین اسطرح بجلی کی اچھلیان

لب و لہجہ ترا سا ہے کسی خوبان عالم مین — غلط ہی یہہ زبانین پر کسی مصری کی ہین ڈلیان

دیوانہ ہوگیا سودا تو آخر ریختہ پڑھ پڑھ

نہ میں کہتا تھا اے ظالم کہ یہ باتیں نہیں بھلیاں

اتنا ستم نہ کیجے مری جان جان جان — یکسان نہیں رہیگا ترا مان مان مان

گذرا ہی تو چمن سے کہ جائے ترانہ آج — کھینچے ہے غم سے مرغ گلستان تان تان

آئینہ تک تو دیکھ کہ خالق نے خاک کو — کیا کیا بنائی صورت انسان سان سان

پوچھا کسی نے مارا تو سودا کو کس لئے

بولا مجھے وہ گھورے تھا آن آن آن

بلبل چمن میں کسکی ہیں یہ بدشرابیاں — ٹوٹی پڑی ہیں غنچوں کی ساری گلابیاں

تجھ کو یہ تا نثار کریں مہر و ماہ کی — لبریز سیم و زر سے ہیں دونو رکابیاں

صیاد دیکھ تو کتنے کبوتر کو دام میں — سکھلا دیاں ہیں دل کی مرے اضطرابیاں

افیون میں کربلا کے تو زاہد پئے شراب — مصر کی دیں منگا کے تجھے ہم گلابیاں

فرہاد و قیس دونوں گئے سودا کا یہی حال

کیا کیا کیاں ہیں عشق نے خانہ خرابیاں

باتیں کدھر گئیں وہ تری بھولی بھولیاں — دل لیکے بولتا ہے جواب تو یہ بولیاں

ہر بات ہی لطیفہ و ہر یک سخن ہے رمز — ہر آن ہے کنایہ و ہر دم ٹھٹھولیاں

حیرت نے اسکو بند نہ کرنے دی پھر کبھو — آنکھیں جس آرسی نے تری منہ پہ کھولیاں

اندام گل پہ ہو نہ قبا اس سے مرتے چاک — جوں خوش چھیوں کے تن پہ مسکتی ہیں چولیاں

ساقی پہنچ کہ تجھ بن اس ابر بہار میں — پڑتے ہیں تگرگ برستی ہیں گولیاں

نشتر ہے جو دے انکھیوں کی وحشت دلوں میں — مژگاں نہ گڑ سکیں تو نگاہیں چبھو لیاں

کیا جانئے تجھ سے انگشت پر حنا — جس دیکھنے کے خون میں جا بجا ہوئیاں

جون برف ہوگئے ہین خنک آب تیغ ہند | اُس سے تو بلکہ گرم ہین کابل کی گولیان

سودا کے دل سے صاف نہ ہوتی تہی زلف یار
شانے نے بیچ پڑکے گرہ اُسکی کہولیان

تو نے سودا کے تئین قتل کیا کہتے ہین | یہہ اگر سچ ہے تو ظالم اسے کیا کہتے ہین

جس سے پوچہا کہ دل خوش کہین دنیا مین ہے | رو دیا اُسنے اور اتنا ہی کہا کہتے ہین

محتسب نے کسی مینخانے مین جا اے زاہد | ایک شیشے کو بہی ثابت نہ رکھا کہتے ہین

تو تو اس معنی سے کیا شاد ہوا ہوگا | پوچھیے اہل دلون سے کہ وہ کیا کہتے ہین

نہ اپنا سوز ہم تجہسے بیان جون شمع کرتے ہین | جو دل خالی کیا چاہین تو آہ سرد بہرتے ہین

جگر انکا ہی جو تجھکو صنم کچہہ یاد کرتے ہین | میان ہم تو مسلمان ہین خدا ہی کہتے ڈرتے ہین

کبہی بولین عقیق اور گہہ نگین لعل اُدہر تا ہین | یہہ ناشاعر ترے ہونٹون کو کیا کیا نام دہرتے ہین

گلی مین اسکی مت جا بوالہوس آنا کہتا ہین | قدم سرنا نہین اُسکو وہان جو سر سے گذرتے ہین

نہ جا اگر سکے کچہہ دریا کی رو انکا | کہین وارستگان زنجیر جگر پیسے ٹہرتے ہین

تمنا مین کسکی غنچون نے دہن لا لا سے کہوے شبنم | گر انکا موتیون سے منہہ ترے قطرے جو بہرتے ہین

کسیکے مرگ پر اے دل نہ کیجے چشم تر ہرگز | بہت سا رو دیے انکو جو اس جینے پہ مرتے ہین

طرح پیچون کی اپنی گپڑی سے سودا کی نظر و ہین
یہہ بانکے خوبرو جتنے ہین پگڑی پر سنورتے ہین

کس کس طرح سے دیکہین اب انکی نصائین | کیدہر گئے وہ ساقی وہ ابر وہ ہوائین

حسرت سے آئینے کا دل کیونکے ہو نہ پانی | شانہ حضور اسکے زلفونکی لے بلائین

عاشق فنا میں اپنی بہبود جانتے ہیں | جی کا زیاں جو ہووے تو سود جانتے ہیں

غنچے کھلے ہیں کیونکر تجھ سے صبا چمن میں | دلتنگی کی رسم ہم تو مقصود جانتے ہیں

پروانے تک تو پہنچا مکتوب شمع لیکن | ہم راہ نامہ بر کی مسدود جانتے ہیں

کچھ اس سوا ترقی آپ نے ہیں ہم نہ سمجھے | اک دن بدن غم دل افزود جانتے ہیں

محمل کا دخل کیا ہے محفل میں نقشگان کی | بود و داع دل کی اپنی ہم عود جانتے ہیں

اپنا چراغ دلکا جب دم سے بجھ گیا ہے | ہم گھر کو آسماں کے پردود جانتے ہیں

آئینہ سازی انکو ہے کفر اے سکندر | جو مرد شکل ہستی نابود جانتے ہیں

جس حسن کو اٹھا کر دیکھیں وہ چشم دل | صورت کو اپنی اس میں موجود جانتے ہیں

کیا شکر کیا شکایت اپنی ہی شکل ہی ہے | دونوں سے آپ ہی کو مقصود جانتے ہیں

گاڑا قدم جنہوں نے کوئی قناعت اندر | کب مجلسوں میں جا کر وہ کود جانتے ہیں

سودا یہ کہا میں تجھ سے درد دل کے حق میں | کرلی دعا دوا سے ہم سود جانتے ہیں

یہ بات سن کے مجھ سے بولا وہ آہ بھر کر | تدبیر ہم بھی یہ ہی محمود جانتے ہیں

لیکن یہ وہ دعا ہے جسکو اثر کے در کا
گویندگان آمین مردود جانتے ہیں

سمجھ کے باندھا تھا آشیاں ہم رہیگا با آب و تاب گلشن
یہی کہ غنچے نے آنکھ کھولی خیال گل تھا سو خواب گلشن

نگاہ بھر بھر کے تو جو دیکھے ہی لا سکے گا یہ تاب گلشن
مجھے ہی ڈر کا کہ یہ سجادے چمن سے ہو کر سراب گلشن

طرف ہو نقشے سے تیرے منہ کے بھی تو پایا نہ باغ نے پھل
بہار سو خفیف نرگس ذلیل سنبل خراب گلشن

بہار آئی تو او اس سے خوشی ہنین ہے کچہہ اپنی دلکو
فسردہ خاطر جو ہووے اُسکو ہی فصل گل ہین عذاب گلشن

نہ میل دانے پہ بلبلونکو نہ خوش کرین ہین نہال پانی
پہنچ کہ دیتا ہی عمر اپنی کو آج تجہہ بن حباب گلشن

کرے ہی ترغیب مجکو سودا عبث تو گلگشت کی ہمیشہ
جہان تجسے ہی سرزا اونکی سیر کرنیکا باب گلشن

ابہی جو صحن چمن مین جاکر کو اڑجہانیکے کہول دیجے نہ
جگر کے داغون سے عاشقونکے لگے ہی دینی حساب گلشن

باتین کتنی ہین ہنین منہہ لگے ہنسی منظور ہمین / سو میسر نہوا تا بلب گور ہمین
قدرت اورونکو ہی سرگرم سخن ہونیکی / ہنین بہرنے کا دم سرد سے مقدور ہمین
کام ہے چشم کا نظارہ نہ بہاتا شب و روز / آنکہہ خالق نے رقیبون کو دی ناسور ہمین
ساقیا بزم ہنین آج خلل سے خالی / جام کچہہ اورون سے دیتا ہی تو معمور ہمین
بوسہ ہنس کر دیا آنٹی سوائی دشنام / سو بہی یہہ جب نہ ملا کوئی تو مجبور ہمین
کوئی سمجھے ہی ترے گہر مین ہم آئے کیون / ہوسکے مانع تو نکر خلق مین مشہور ہمین
رات حاضر ہوئی سودا کے جو ہم بالین پر / شعر پڑہتا نظر آیا ہیہ وہ رنجور ہمین

پہنچے ہم آرزو سے وصل مین نزدیک مرگ
شو جیسے سے مشکل ملاقات ابہی دور ہمین

ڈرتے ڈرتے جو ترے کوچے مین آجاتا ہون / صید خائف کی طرح رو لپٹا جاتا ہون
کیون مجہے گہر سے نکالے ہی نہین مجکو دماغ / آپ سے آپ مری جان چلا جاتا ہون
نہ تلطف نہ محبت نہ مروت نہ وفا / سادگی دیکہہ کہ اسیر بہی ملا جاتا ہون

نالوان مرغ ہون مین اب اے رفقاے پرداز
اتنا اگے نہ بڑہو تم کہ رہا جاتا ہون

طایر رنگ حنا کی نمط اب اے صیاد
ہون تو مین ہاتہہ مین ترے پہ اڑا جاتا ہون

کوئی تعمیر کے در پے نہین میری ہیہات
شکل دیوار خرابی کی گرا جاتا ہون

فکر موزون نہین کر مجکو گرفتار مرے
ہون مین مضمون تری بات نہین بندہا جاتا ہون

سوچتا ہون اپنے تئین جون سخن نغز زیاد
گاہ بیگاہ اگر آپ مین آجاتا ہون

گرم جوشی نکرو مجسے کہ مانند خیار
اپنے ہی آگ مین مین آپ جلا جاتا ہون

ہون مین وہ وحشی رم خوردہ کہ تا دشت عدم
بات کہتے ہی تو مانند صبا جاتا ہون

صفحۂ ہستی پہ اک حرف غلط ہون سودا
جب مجھے دیکھنے بیٹھو تو اٹھا جاتا ہون

وارستہ ہون خرمی سے یہ کیا حساب مجھ بن
ہے زندگی سے اپنی دل کو حجاب مجھ بن

اب بس برگ خشک آسا جو نخل سے جدا ہو
پھرتا ہون نالے کرتا در سو خراب مجھ بن

جلدی سی کھینچ کر مجکو ڈرتا ہون بے نقاوے
ہون جس جگہہ مین وانسے انکھونکا آب مجھ بن

بے اختیار منہہ سے نکلے ہے نام تیرا
کرتا ہون جس کسیکو پیارے خطاب مجھ بن

مل جاوے جا بجا ہے سودا کی زندگانی
کچہہ بطرح سے اسکو ہی اضطراب مجھ بن

گلشن مین یار بن مجھے مشرب بدام مین
مانند لالہ خون ہو الب ریز جام مین

کھاڑ ہے قضا بغل مین جو تیر کرے مرغ کو
لادے ہی شاخ سے پر پرواز دام مین

آزادگان کے ننگ ہون وہ سپاہ بخت
نقش نگین کی طرح سے ہون قید نام مین

ان خوش قدونکی چال کا انداز کیا کہون
ٹہوکر لگے ہے دل کے تئین جس خرام مین

سودا سی ہم سخن ہے جس انداز سی وہ شوخ

اپنی ہی بو لہو کی ہے مجھے آتش کدہ مین

غم کی مے ہمنے جو شب دیکھی بھری شیشے مین
شور قلقل ہے اب آہ سحری شیشے مین

راز دل فاش کیا مے نے مرا ساقی پر
کچھ نہ دیکھا مین پردہ دری شیشے مین

مست پرواز ہوا یہ نالہ مرے دیکھے ہی
طایر رنگ کو بے بال و پری شیشے مین

بادہ جس روز کہ ساقی ازل بانٹے تہا
نظر ادہر جو پڑی آگ بھری شیشے مین

یار کا دل مین ہمارے ہے خیال رفتار
ہم سمجھتے ہین اوسے کبک دری شیشے مین

ظرف صحبت ہے کہ ساقی تو یہہ کہہ کر دے جام
بے خبر شہر کہ آتش ہی تری شیشے مین

تشنگی اپنی یہہ جا ہے کہ اب بہر دے
پر سے خم ہی مین قطرہ نہ دری شیشے مین

دل مین جس رنگ سے سودا گذرتی ہے لہر
موج مے کرتی ہے جلوہ گری شیشے مین

ناوک نے ترے صید نچھوڑا زمانے مین
تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانے مین

کیونکر نہ چاک چاک گریبان دل کرون
دیکہون ہون تیری زلف کو مین شانے مین

زینت دلیل مفلسی ہے تنگ کمان کو دیکہہ
نقش و نگار چہت نہین کچھ اسکے خانے مین

اے مرغ دل سمجہکے تو چشم طمع کو کہول
ورنہ سنا ہے دام چہپے ہی وہ دانے مین

چلے مین کہینچ کہینچ کیا قد کو جون کمان
تیر مراد پر نہ بہایا نشانے مین

پایا ہر ایک بات مین اپنی مین یون تجہے
معنی کو جسطرح سخن عاشقانے مین

دست گرہ گشا کو نہ تزئین کرے فلک
مہندی بندی نہ دیکھی مین انگشت شانے مین

ہم سا تجہے ہی ایک ہمین تجہسے بن گئی
جا دیکہہ لے تو آپ کو آئینہ خانے مین

سودا خدا کے واسطے کر قصہ مختصر
اپنی تو نیند اڑ گئی تیرے فسانے مین

تجہہ وحشی نگہہ سے جو مین اب آنکہہ لگادون — دل بستگی کیون اپنی بہ آہو نکرون مین
اب تجہسے ملون حسب کہے کہا گر جو قسم تو — آزردہ کسی طرح سے تجہکو نکرون مین

ہے دوسرے کا شکوہ جو ہر دم تجہے [illegible]دا
ہرگز جگہہ اسکی ترے پہلو نکرون مین

غیر کے پاس بہت اپنا ہی گمان ہے کہ نہین — جلوہ گر یار مرا ورنہ کہان ہے کہ نہین
مہر ہر ذرے مین مجکو ہی نظر آتا ہے — تم بہی ٹک دیکہو تو صاحب نظران ہے کہ نہین
پاس ناموس مجہے عشق کا ہی اے بلبل — ورنہ یہان کون انداز فغان ہے کہ نہین
مے لگے ٹہکرون کو بغل بیچ لئے پہرتا ہون — کچہہ علاج انکا بہی اے شیشہ گران ہے کہ نہین
آگے شمشیر تمہاری کے بہلا یہہ گردن — مو سے باریک ترا سے خوش کمران ہے کہ نہین
جرم ہے اسکی جفا کا کہ وفا کی تقصیر — کوئی تو بولو میان منہہ مین زبان ہے کہ نہین
پوچہا یکروز مین سودا سے کہ اے آوارہ — ترے رہنے کا معین بہی مکان ہے کہ نہین
تک نیک ہوکے برآشفتہ لگا یہہ کہنے — کچہہ تجہے عقل سے بہرہ بہی میان ہے کہ نہین

دیکہا مین قصر فریدون کے در اوپر اک شخص
حلقہ زن ہوکے پکارا کوئی یہان ہے کہ نہین

ظاہر مین دیکہنے کا کچہہ اسباب ہی نہین — آوے اگر تو خواب مین سو خواب ہی نہین
سجدہ کرون کیونکے تری تیغ کے تلے — ایسی نماز عشق کو محراب ہی نہین

جی تک تو دیکہے ہون کہ جو ہو کارگر کہین — اے آہ کیا کرون نہین بکتا اثر کہین
ہوتی نہین ہے صبح نہ آتی ہے مجکو نیند — جسکو پکارتا ہون سو کہتا ہے مر کہین
سناتی ہے اک تبسم گل فرصت بہار — ظالم بہرے ہے جام تو جلد ایسی بہر کہین

پھرنے لگا تو جوں کف دریا بہا بہانہ
دامن اگر نچوڑے سے ای ابر تر کہیں

جادو بھری ہیں چشم تو مست آئینے کو دیکھ
دھڑکے ہی دل کا نہ پہنچے نظر کہیں

دل آہ شعلہ یار کے ہر دم پھرے ہی گرد
پروانہ آسکے ہی مری شمع پر کہیں

خونناب یوں کبھو نہ مری چشم سے تھما
آنکھا نہ جبتک آن کے لخت جگر کہیں

منہ تو مجھے لگا دے تو کب جام کی طرح
اتنا بھی واہ وا رے میسر جو گر کہیں

صحبت میں تیری آنکے جوں شیشۂ شراب
خالی کروں ہوں دل کے تئیں تہہ کر کہیں

اے دل تو مجھ سے کہہ تو کہ میں کیا کروں نثار
ق
آویں کبھو جو حضرت سودا ادھر کہیں

انگشتری کے گھر کی طرح غیر سنگ و خشت
گھر میں تو خاک بھی نہیں آتی نظر کہیں

نے بلبل چمن نہ گل نودمیدہ ہوں
میں موسم بہار میں شاخ بریدہ ہوں

گریاں نہ شکل شیشہ و خنداں بطرز جام
اس میکدے کے بیچ عبث آفریدہ ہوں

تو آپ سے زبان زد عالم ہے ورنہ میں
اک حرف آرزو سو بلب نارسیدہ ہوں

کوئی جو پوچھتا ہو یہ کس پر ہے دادخواہ
جوں گل ہزار جا سے گریباں دریدہ ہوں

تیغ نگاہ چشم کا تیری نہیں حریف
ظالم میں قطرۂ مژہ خوں چکیدہ ہوں

کشتے کے کردن میں دعوی دل جائے اے خدا
دل دادۂ زکف رخ دلبر ندیدہ ہوں

گریاں ہے جا بجا گل کی تسلی چمن میں تو
خون جگر میں بھی تو دامن کشیدہ ہوں

غافل شبے کیوں تو امری کا صحت سے کونش دلکا
ای بیخبر میں نالۂ حلق بریدہ ہوں

میں کیا کہوں کہ کون ہوں سودا بقول درد
جو کچھ کہ ہوں سو ہوں غرض آفت رسیدہ ہوں

کیونکر میں تسکین دل اے یار ہر زدن یا نکردن
نالہ جا کر لیس دیوار کروں یا نکروں

سخن نے اگلیاں مری بوکر رتوبا ہی ہے — پہر سخن تجہسے سمکار کروں یا نکروں

ناصحا اٹھ مری بالیں سے کہ دم گنتا ہے — نالۂ دل کہول کے دو چار کروں یا نکروں

خواب شیرین میں وہ اور دل ہے مرا مائل اشوق — جی دہڑکتا ہے کہ بیدار کروں یا نکروں

سخت مشکل ہے کہ ہر بات کنایہ سمجھو — بے زباں میری بہی گفتار کروں یا نکروں

موسم گل ہے میں صیاد سے جا کر یارو — ذکر مرغان گرفتار کروں یا نہ کروں

حال باطن کا نمایاں ہے مرے ظاہر سے — میں زباں اپنی سے اظہار کروں یا نکروں

عہد تھا تجہسے تو پہر عمر وفا کرنیکا — ان سلوکوں پہ جفا کار کروں یا نکروں

کوچۂ یار میں رشک چمن اے سودا
جا کے با دیدہ خونبار کروں یا نکروں

اسے تو چہپا کئے جو بہہ قلقل ہے شیشہ میں
مے گلرنگ بہی ساقی عجب بلبل ہے شیشہ میں

جو کچہہ دیکہا تو چاہے دیکہہ لے دو قطرہ مے پی کر
بسان جام جم احوال جزو کل ہے شیشہ میں

لپیٹ کر کسکی زلفوں سے صبا سوئے چمن گذری
گلاب اگر تو ٹک سونگہو بوئے سنبل ہے شیشہ میں

کبہی بالوں کو خوباں سوکے کیفی کہول دیتی ہیں
نظر کر ٹک پری بانی قصد کاکل ہے شیشہ میں

دو عالم کا تماشا جسکے یک جرعے سے دیکہا ہم
وہ نور چشم مینا کور آگے ٹل ہے شیشہ میں

اذانکا شور بہی کیا کم ہوا ہے ہوئے مستانے

جو نقش طاق مسجد مین ہے وہ ہی عمل سے شیشہ مین

بغیر مے جہان کے باغ مین کیا سیر سے حاصل
یقین تو جان سودا حسن ہر اک گل ہے شیشہ مین

خانۂ دل کہ ہو خون ہونیکا آئین جس مین
ہے وہ اک بیت کہ ہو معنی رنگین جس مین

ہے وہ ہی گردن عشاق کہ جز تیغ جفا
ہو حمایل نہ کبھو دست نگارین جسمین

وہ خط اوس رو کی کتابی پہ بہم پہنچا ہے
سیکڑون مشق ستم کے ہین مضامین جسمین

صاف طینت سے نہ خوبونکی ہو خاطر مین غبار
زشت رو کا ہی دل آئینے سا ہو کین جسمین

ہجر اور وصل سے کچھہ کام نہین ہے ہمکو
بات وہ کیجے کہ تسکین دلکو ہو [illegible] جسمین

عمر وہ روزہ بھی ختم ہو محرم کا سا
کہ دل اپنے کو سدا یاد ہون [illegible] جسمین

لطف کیا رکھتی ہے اس باغ کی سیر اے سودا
شاخ پر دیکھنے دے گل کو نہ گلچین جسمین

گدا دست اہل کرم دیکھتے ہین
ہم اپنا ہی دم اور قدم دیکھتے ہین

نہ دیکھا جو کچھہ جام مین جم نے اپنے
سو اک قطرۂ مے مین ہم دیکھتے ہین

یہہ رنجش مین ہے ہمکو بے اختیاری
تجھے تیری کہا کر قسم دیکھتے ہین

غرض کفر سے کچھہ نہ دین سے ہے مطلب
تماشائے دیر و حرم دیکھتے ہین

حباب لب جو ہین اے باغبان ہم
چمن کو ترے کوئی دم دیکھتے ہین

نوشتے کو میرے مٹاتے ہین رو رو
ملائک جو لوح و قلم دیکھتے ہین

خدا دشمنون کو نہ وہ کچھہ دکھاوے
جو کچھہ دوست اپنے سے ہم دیکھتے ہین

مٹا جاوے ہے حرف حرف آنسوؤن سے
جو نامہ اوسے کر رقم دیکھتے ہین

اگر ٹے نہین کام سنبل کی ہمکو
کسی زلف کا پیچ و خم دیکھتے ہین

کھینچنا دیر کے سجدے سے گلہ شیخ نہ مجھے
چھوڑے کب بت کی پرستش کا برہمن دامن

پہنچے ناصح کا ہمارے نہ گریبان تک ہاتھ
عشق کا چھوڑ دے جو یہ دل دشمن دامن

کہا زاہد نے مجھے دختر رز گھر مین نہ رکھ
پاک زنہار نہین رکھتی ہے یہ زن دامن

چھوڑ دنیا کو کہ اس مادر بیمہر کا اب
پھر لگا کب نہین تہا نہ سوی کو دامن

عشق فولاد مرا حسن ترا مقناطیس
چھوڑیگا اسکی کشش کا نہ یہ آہن دامن

داغ دل پر ہے مرے دم کی یہ صورت سودا
جیسے جھٹکے ہے کوئی بر در گلخن دامن

تیرے پہلو سے جو محفل مین سے اٹھ جاتے ہین
شمع رو نظرون مین جون شمع گھٹتے جاتے ہین

جسکے دامن سے تہے ہماری سو ترے کوچے سے
انکے خرقون کے گریبان پھٹتے جاتے ہین

کھینچ کر تیغ نگہ جسنے ترا ای بے پیچھے
رات دن زلف کے کیا جلد سلجھتے جاتے ہین

زخم دل قابل مرہم نہ رہا جب کیون یار
رشتے سینے کو تب الفت کے ٹوٹتے جاتے ہین

گو تو اورون کی کہان تاب ہے ان کانونکو
گوش گل جب و شبنم سے بہتے جاتے ہین

خار رہتے نظر آتے ہین گلزار جہان
گل جنہین کہئے سو وہ گل تو جھڑتے جاتے ہین

ابر مژگان کو ترے دیکھ کے ترا سے سودا
سیل براک نالے یہ صحرا مین بہتے جاتے ہین

## ردیف واو

چیز کیا ہون جو کرین قتل وہ انکھیان مجھکو
پھر گئے دیکھ کے منہ خنجر مژگان مجھکو

سیر کرنا ہی خیال اسکی نگہ کا جیدہر
نظر آتے ہین ادھر گنج شہیدان مجھکو

گل گلزار نہ رحم ہون کسیکے سر پر
جا خوش آتی نہین جز گوشۂ زندان مجھکو

ہاتھ کسکا ہے تری زلف کا شانہ کھینچ
رات آتے ہین نظر خواب پریشان مجھکو

فراموش ان دنون ہم ستہر یون دل سے سودا ہی
خبر اسکی جہان آباد کے یارون سے مت پوچھو

شیخ نے اس بت کو جب کو چمن میں کہا تہا سلام — اسلام کو
اے چراغ اب تو ڈہونڈتی ہے دنا ناسحر کو

سول نے مجکو تو دو دن یون ایک میں ستہار
چاہیے پہر نہ مجہے تو نے کوئی نہ کہونے دام کو

کوہکن ہے بجہ جگر کن کے گہر انکا دہ بنگ
قوم میں لب پر نہ لا وے کوئی جسکا نام کو

جہوٹ گر نجہسے نہ بتیا دے کسی نے بہر دل
مرغ وہ پہنستا نہین جو توڑ بہاگے دام کو

جنس دل کتنی ہے ناکارہ بہ بازار شباب
ایک بوسہ چاہے یون تو بولے وہ شرا الکام

کیا کرون پاکیزگی کا سمع اسکے بیان
بہیجون ہون خونناب دل سے دہو دہو کے پیغام کو

بہہ نشفق مت سمجہیو یارو خدا جانے فلک
یو نجہیے ہی دامن سے کسکی تیغ خون آشام کو

پہر کہین دل دینے کی ہمنے تو کہائی ہے قسم
دل جو دیتا ہی کوئی تو جان کے آرام کو

کرکے تو ناصحا سودا مصلے کل ہوا
آج پہر اسنے مصلا رکہہ گرو دو جام کو

آلودہ قطرات عرق دیکھ جبین کو
اختر پڑے جہانکے ہین فلک پر سے زمین کو

اک صید مرے دلکا ہی بس باندہ بفتراک
سر صید کے ست خون سے بہر دامن زین کو

آتا ہی تو اے شوخ کہ مین روک رہا ہون
مانند حباب اپنے دم باز پسین رکو

دیتی ہی نہین چین بری اپنے گمان کی
ساتہ اسکے مین جاتا ہون کوئی جا کے کہین کو

ہرگز بجہان پر وسیہی اسکو نہو تی
لگتا نہ مرے نام سے گر عیب نگین کو

جون دانہ تسبیح ہو ر دانہ گرم حق
زاہد در میخانہ کے سر خاک نشین کو

اک گل کا چمن مین ستو اگر نشنہین ہے
دے مرغ گرہ سینے مین فریاد حزین کو

راہب ہے پہر بتکدہ معلون ہے پاعث
تلقین نکر اے شیخ تو اتنے مجہے دین کو

مطلب کی مرے عرض نہ یکبار بھی سودا
ہان نے نہ جو آیا کبھو اُس لب سی نہین کو

بادشاہت دو جہانکی بھی جو ہووے مجکو | ترے کوچیکی گدائی سی نہ کہووے مجکو
آنکھہ پھر اسکو ہے نظارۂ خوبان کی بلا | کہین یہہ دیدۂ تر رو ان ہون نہ ڈبووے مجکو
کی مین جب عرض تمنا تو یہہ بولا ظالم | پھر کہے مجھسے جو یہہ بات تو رووے مجکو
خرمن برق زدہ کا ہون وہ دانہ کہ مجھے | نکو نہی مرغ چگیگا نہ کوئی بووے مجکو
خشک رکھتے ہی کبھو چشم جو تجھہ بن دامن | آستین چاہتی ہے خون سے بھگووے مجکو
ق
تجھہ کہین گو کہ مخالف ترے حق مین سودا | وہ نہ سمجھے وہ مجھے کہتے ہین جو دوی مجکو

ہون گریبان دل یار مین الفت کا گل
داغ نہین دامن عصمت پہ جو دہووے مجکو

بس ہو تو رکھون انکھون مین آ آفت جانکو | اور دیکھنے دون مین نہ کبھو زمین زبان کو
جب عزم کرون گھر سے کوئی دوست کا یا رب | دشمن ہے مرا وہ جو کہے یہہ کہ کہان کو
موجب مری رنجش کا جو پوچھے ہی تو یہہ جان | مونہہ لگا نہ پھر کھول سکے جون غنچہ دہانکو
ابرو نے مژہ نے نگہہ یار نے یارو | بے رتبہ کیا تیغ کو خنجر کو سنان کو
اسرار خرابات سی واقف ہو جو زاہد | کعبے سے نہ کم سمجھے در پیر مغان کو
یہہ رسم نہین تازہ کچھہ اے شیخ جہان مین | جا گہہ حرم دل مین جو دین دہی بتانکو
ناصح یہہ مجھے راست کہے تھا کہ تجھے داغ | کیا لیویگا دل دیکے تو ان لالہ رخانکو

دل لیکے دم تیغ کا پیاسا ہی کہ سودا
بسمل کی طرح تڑپے ہی دیکھہ اب دانکو

خواہی کہ صد حسادہ ہو تو خواہ یمن ہو | نزدیک نہ دل سے تو مری جان کہین ہو

دم مارنا نہ تھا ہی اُسی عشق مین ترے
جس کا دم اول نفس بازپسین ہو

تن چھوڑ کے گذرون تری کوچے سے نہ غیرت
یہہ چاہیے نہ وہان نقش قدم خاک نشین ہو

تک شغل عشاق پہ انداز تبسم
تا زخم شہیدون کے جگر کا نمکین ہو

نا صاف ہے یہہ وضع سی اپنی دل عالم
آئینے کو منھہ سے تجے تو وہ چین بجبین ہو

مت دیر و حرم کی تو سمجھہ مسجد (تھی بتخانہ)
پتھر ہی کا جب پوجنا آیا تو کہین ہو

سودا کے خیالات مین جھکے ہی خدائی
جو اپنے تخیل مین یہہ چاہے سو وہین ہو

اس دل کو دکہے لون دو جہان یہہ کبھو نہو
سودا نہ ہو دے تب تک جب امین تو نہو

آئینہ وجود و عدم مین اگر ترا
رو درمیان نہو تو کہین ہمکو رو نہو

تار نگاہ و سوزن مژگان یار بن
اپنا جو دل سیتے تو کسو سے رفو نہو

جھگڑا تو حسن و عشق کا (ملکے) مکتا ہی بیچ بیچ
اگر محکمے مین قاضی کے تو روبرو نہو

قطرے کی کہل گئی ہے گرہ ورنہ نسیم
شور دماغ مرغ چمن گل کی بو نہو

گذری سو گذری اہل زمین پر اے فلک
آئندہ یہان تلک تو کوئی خوبرو نہو

دل لیکے تجہسے برق کے شعلے کو دیجیے
پر ہے یہہ ڈر کہ اُسکی بہی ایسی ہی خو نہو

گل کی نہ تخم مرغ چمن کر سکے تلاش
ہم خام فطرتون سے تری جستجو نہو

سودا بدل سکے قافیہ تو اس غزل کو کہہ
اے بے ادب تو درد سی بس دو بدو نہو

تجہہ بن تو دو جہان ہے کچہہ اپنے تئین نہو
ہو دین نہ ہم کہین ہے اگر تو کہین نہو

آزردہ خاطرون کی جو انکھو نسی ہم جینے
پیارے تمہاری ہاتہ کا وہ آستین نہو

غیرت جنت ہی کرم ہم پہ ستم واہ واہ
دیکھہ لیا بس ہمین تیرے صنم واہ واہ

مہر کرے یا جفا ہم ہین ہوا دار رضا
اسکی رضا مین سدا الفت ہی ہمکو ہم واہ واہ

سبز کیا کشت کو برسکے عالم کی تو
ہنک تو اد بر ہی کبھو ابر کرم واہ واہ

خانۂ مشرب کی دیکہہ تازہ بنا کو مری
کہتے ہین نیت سا کہین دیر و حرم واہ واہ

سبزۂ خط کے ترے وصف مین مجھسے فلک
سنکے کہے طوطیٔ باغ ارم واہ واہ

کہنے لگے جو کوئی ریختہ سودا کی طرح
اسپہ زمین سے ہو تا لوح و قلم واہ واہ

آ کے نہیچ ساقی کہ پیر ایام کب آتے ہین یہہ
فصل گل کے کچھہ گئے دن کچھہ چلے جاتے ہین یہہ

اسقدر باکے ہین اے ظالم تری زلفین پیچ
دل مرا اٹکا ہی زلفون بیچ بل کہاتے ہین یہہ

کیون کہے غمازون سے سمجہون یون آہ کہہ دیتے ہین یہہ
منہہ لگاتے تم نہین اور دن یہ پھیلاتے ہین یہہ

دل تو ہی آفت طلب کو رہو جاوین چشم
جو بلا ملتی ہے اپنے اسکو دکہلاتے ہین یہہ

غیرت عشق آ کیے اے سودا تو پروانے سے سیکہہ
شمع سے اپنا ہی ملنا دیکہہ جل جاتے ہین یہہ

یہان نہ ذرہ ہی چمکتا ہی نقطہ گرد کے ساتہہ
جلوہ گر نور ہے خورشید کا ہر فرد کے ساتہہ

زخم کی طرح زمانے مین تو کاٹ اپنی عمر
خندہ یا گریہ جو کچھہ ہووے ہو تنک درد کے ساتہہ

قدر نہین دولت نے سعی کی تجہکو ورنہ
زر کو نسبت نہین عاشق کے رخ زرد کے ساتہہ

تیغ چوبی سے کہان قبضۂ فولاد نصب
زر ہی صاحب جوہر کسی نامرد کے ساتہہ

ہم کہاتے ہین ترے منہ سے ہی بند یارے
گل نے بلبل کو خریدا ہی زر و درد کے ساتہہ

کسطرح خانۂ گردون کی بنا ہو ترتیب
ہمنے اس بیت کے اک ہم ہی سوا درد و بلا

امن و درد دل کو ہو یکجا نہ بلا دور ران
چوٹ کہاتی نہین وہ مرد جو ہو مرد کے ساتہہ

یون چاہیے انہیں سے جنہیں عزم سلطنت
یا زیر پا سریر ہو یا سر علم کے ساتھ

پروانہ تجلی وحدت ہو اور دیکھ
نور چراغ دیر نے شمع حرم کے ساتھ

سنے ہی چلے ہو دل کو تو خاطر بہت رہے
اک وقت مین پلا تھا یہ نازو نعم کے ساتھ

ہے تخم دل زمین محبت مین تک سلوک
ابر مژہ ضرور ہے کشت الم کے ساتھ

سودا غلام لطف و محبت ہے ورنہ یہان
کتنے اوسے خریدا ہی دام و درم کے ساتھ

مجھ سے یہ لئی پھرنا تلوار بہت تحفہ
مقتول کے قتل اوپر اصرار بہت تحفہ

بیمار کو تجھ غم کے دینی تھی دوا کوئی
کیا کہئے غرض تھے وہ غمخوار بہت تحفہ

دیکھے سے شفا جنکے ہوتی ہی مریضونکو
رہتا ہے ان انکھونکا بیمار بہت تحفہ

احوال مرا کہہ کہہ مغرور کیا اسکو
اغیار تو تھی ہی تھے پر یار بہت تحفہ

دل معنی رنگین سے لبریز ہے سودا کا
اس غنچہ مین ہو لی ہے گلزار بہت تحفہ

وہ شوخ کہ لب جسکے ہین تشنۂ خون ناحق
بوسے کی طلب اوس سے ہر بار بہت تحفہ

سودا سے کہا مینے کچھ ہم تجھے سمجھے ہے
پر تو تو نظر آیا اے یار بہت تحفہ

راز اپنے چھپا ہمسے غماز سے کہہ دینے
اخفا تو عجب تھا ہی اظہار بہت تحفہ

معقول ہین یہ باتین ہو جسمین کچھ بھی بو
ہے زندگی اپنی سے بیزار بہت تحفہ

سنکر یہ سخن مجھسے بولا متبسم ہو
دیوانے تو ہم تھے ہی ہشیار بہت تحفہ

جب خوش ہو تو دے گالی اکبار سو یہ تحفہ
رنجش تو کہون کس سے ہی پیار سو یہ تحفہ

جب ہو تو یہی دل مین لے تو زبان اوپر
خاموشی مین وہ خو لی گفتار سو یہ تحفہ

اس دلکو شفا کیونکر تجھ عشق کے تپ سے ہو
آزار گئے سب اتنا بیمار سو یہ تحفہ

ہر دم ہے تحفے سے لائق ہیں جہان تجھکو | تجسیم آپ کی ہے وہ صورت غمخوار سو یہ تحفہ
صبر و دل و دین طاقت دیکھا ہے اور سر کے | ہیں جنگ میں رفیق اپنے دو چار سو یہ تحفہ
اب شیخ کی سبح و جبہ پر کیونکر نہ ہنسیں ان | ڈاڑہی ہے سو وہ یا در دستار سو یہ تحفہ

سن نظم کو سودا کی منہہ پھیر لگا کہنے
آفاق میں وہ مشہورہ اشعار سو یہ تحفہ

حسن سے اسکے آسے دے ہی خبر آئینہ | در پے جان ہمارے ہی مگر آئینہ
عشق سے صاف دلوںکو نہیں ٹازبی نسبت | رہے تھا سنگ میں پہلو ہی شرر آئینہ
منعکس جب سے ہی خورشید سی منہہ کا ترے | سمجھے ہے آپ کو ہم چشم قمر آئینہ
پانی بھر آوے ہی آگے ترے اسکے منہہ میں | دیکھے ہی تجھکو با نداز دگر آئینہ
عکس پڑتا ہے ترے سیب ذقن کا جمین | حسن کے باغ سے پاتا ہی ثمر آئینہ

خود نمائی پہ سدا اہل جہان کی سودا
دیدہ پر آب ہو کرتا ہی نظر آئینہ

میکدے ہی میں نہ ہے بادہ کشان ہی شیشہ | ہمنے حسن سنگ میں دیکھا تو نہان ہے شیشہ
مے پیا کر جو ترقی ہو تری بخشش میں | تیغ ہمت کے تئیں سنگ فسان ہے شیشہ
دیکھ کر بزم میں یاروں کی نشست و برخاست | شور قلقل نہیں لب پر فغان ہے شیشہ
چشم نمناک و دل پر ہیں کیون ہوں نہ تجھے | جام کیدھر ہی مرے پاس کہاں ہی شیشہ
آگے ساقی نہ ستا مجھکو تو او دور ہے راہ | ساغر عیش ہو جیدھر کو جہان ہے شیشہ

بادہ پیتے نہیں محبوب سوا ہم سودا
عاشقو بلکہ گرد حسن بتان ہے شیشہ

ہے زلف میں دل میرا اسکے کبھی تو شانہ | زنجیر نہ کٹل جاوی ہے سخت یہ دیوانہ

مین تجھسے نہ کہتا تھا مت گھر سی تو نکلا کر
اب شور قیامت سے گھبرا ہی دو ر جانہ

اے آتش گل تو بھی گر خس کو ہی ترے اپنا
ہر چند مین گلشن مین ہون سبزہ بیگانہ

کعبے کی زیارت کو اے شیخ مین نہ جاؤنگا
مستی سے مجھے بھولی جب رہ میخانہ

تنہا نہ ہمارا ہی مضحک ہے تو اے زاہد
گہیدی تری زناری ہر رشتہ سدا آشنانہ

ور خلق کا مین شیشہ پر بانڈھے حباب آسا
تا دم ہے نکھوونگا ہرگز ر کاشانہ

ہر چند کہ سب عاشق مضبوط جو اسے ہین
اٹھتا ہے دیوان حسن سے سودا سے مستانہ

آتی تھی اٹھ گیا ستی مرا بھی سر ہو پیمانہ
الہی کسطرح دیکھون مین کن انکھون سے میخانہ

نہا ہی اٹھ گئی یارو غزل کے خوب کہنے کی
گیا مضمون جو تھا سی رہا سودا سو مستانہ

کہان وہ نور کا شمس قمر مین ہے شعلہ
جو حسن یار کا اپنی نظر مین ہے شعلہ

نظر کرو وہ بنا گوش گوشوارون مین
کہ بحر حسن کے ہر ایک گہر مین ہے شعلہ

غضب جو ذرہ دل اسکے ہو تو کم منت جان
کہ سنگ مین ہی شرار در شرر مین ہے شعلہ

شرر سی کم نہین آتا ہی گرم قطرہ اشک
یہ عاشقون کی نگر چشم تر مین ہے شعلہ

سموم عشق کی تاثیر نے جلا مارا
تر سے بہی اپنی نفس سرد ہین اثر مین ہے شعلہ

سدا تلاش مین یارو آہ آتشین جگر کی
یہ رات دن مہ و خور کا سفر مین ہے شعلہ

نہ ہی تو نالے کی تکلیف ہمصفیر مجھے
کہ نالہ یہان نہین اس مشت پر مین ہے شعلہ

یہ نکلے کی ہی جہلک یار کے گریبان بیا
کہ جیسے مہر کا جیب سحر مین ہے شعلہ

بتان کا عشق بہی سودا بڑا ہے شعبدہ باز
کہ دل کی سوخت کو اسکے نظر مین ہے شعلہ

شیخ تو کعبے کو پہنچے ہی کرامات کی راہ
محرم دل کو جو پہنچا سو خرابات کی راہ

ہر گز اُس قبت مین نہین وعدہ خلافی یارب
کیجیے رو کی ہی مرے قبلۂ حاجات کی راہ

زلف کے پہرنے سی دل چاہ ذقن بیچ دوبا
اسلیئے کہتے ہین چلتی ہی بڑی انکی راہ

پہوٹ نکلے ہین مری پشت قدم سے سر خار
آہ پیدا نہوئی اُس سے یہ ملاقات کی راہ

اے دل اُسکے تو نہو بات نکرنے سی ملول
وہ دہن تنگ ہی اتنا کہ نہین بات کی راہ

ناصحو دل تو گنوا بیٹھے یہ دیا ہین اُسکو
پر نہ سمجھو زرہ عشق مدارات کی راہ

کس صنم سے یہہ بہلایا ہی طریق دین کو
اپنی زاہد نے فراموش کی او وفا کی راہ

بار آ پہرنے سے تو کوئی بتان کے سودا
جب نہ تب چلتے ہین دیکھا تجھے آفات کی راہ

تجھ حسن کا یون مجھکو مری جان ہے شعلہ
جیسے کہ ہر اک گبر کا ایمان ہے شعلہ

جلتا ہون سدا ہاتھ مین شانے کے اُٹھے دیکھ
اپنے تو نئے زلف پریشان ہے شعلہ

یون اُٹھ گیا جان سوختہ مجلس کہ ہر شب
لگ لگ کے گلے شمع کے گریان ہی شعلہ

شعلہ کا یہ احوال ہے تجھ حسن کے آگے
تصویر کی جون شمع کا حیران ہے شعلہ

دیکھین ہین شب عشق سے جسطرح مر عضو
مین کیا کہون گویا یہ نیستان ہے شعلہ

ہے زیست کا اپنے تو سبب داغ سے ہی اے شمع
جون زندگی تیری کا نگہبان ہے شعلہ

رعد اُسکو نہ سمجھو نہین کبہو جو سے کسیکے
اکثر فلک برق کا نالان ہے شعلہ

گر آتش گل کا چمنستان جہان مین
اے باد سحر تیرے بفرمان ہے شعلہ

سودا کا بہی سینہ ہی وہ آتشکدہ جسمین
محکوم دم سرد کا ہر آن ہے شعلہ

ردیف یا

دل چرا کے تیرے گیسو رہانے سے کچھ دیا | جنکو دیا کچھ اسمین سے وے کچھ لے گئے

اے شمع دل گداز کسیکا نہو کہ شب | پروانہ داغ تجھسے ہوا ہم جلے گئے

سودا کوئی بھی دیوے ہے انسان دل اٹھا کے ہاتھ

لاکھوں ہیں دل قدم تلے جنکے ملے گئے

مارے کو تیری زلف کے لاکھوں ہی بن گئے | لیکن ڈسا ہو کالے نے جسکو سو کیا جئے

تہمت ہمارے خون کی جراح کو نہ دو | ہے بے طرح یہ زخم کہو اسکو مت سئے

سلگا نہ کاروان ترے نالے سے اے جرس | ہمنے تو ایسے قافلے لاکھوں جلا دئے

اڑ ئے اب اس چمن سے کہ موج نسیم نے | خاشاک آشیان مرے سب بہا دئے

آخر اڑا دیگی زر گل مفت میں صبا | اے غنچہ فکر جمع سے مت خون دل پئے

سودا جہان میں آکے کوئی کچھ نہ لے گیا

جاتا ہوں ایک میں دل پر آرزو لئے

صورت میں تو کہتا نہیں اب کوئی کب ہے | اک دیپ ہے کہ وہ تیری آفت ہے غضب ہے

کیا چیز ہے وہ دل جسے کہتے ہیں الٰہی | اک قطرۂ خون سینے میں آفات طلب ہے

یوسف تجھے کہتے زلیخا تو کہوں کیا | عاشق وہ ہو جی دہان کہ جہاں جائے ادب ہے

اک طرز ہولت جانیکی دیکھے تو کہوں میں | ہے جو حرکت جان کے غارتکا سبب ہے

تجھ بن مری نظروں میں یہ تاریک ہے عالم | ہر روز مری آنکھوں میں سیاہ دیکھی سی شب ہے

توڑا جو مرا شیشۂ دل ہنسکے یہ بولا | مت کڑھ کہ پر آزار شکست گران سنگ طلب ہے

دشنام تو دینی کی قسم کہائی ہے لیکن | جب دیکھے ہے وہ مجکو تو اک جنبش لب ہے

یعقوب ترے عہد میں یوسف کو جو روتا | کہتا ہیں کہ یہ فہم پیمبر سے عجب ہے

کہتے ہیں جسے عشق سو وہ خر ہے سودا

جون ذات خدا جسکا حسب اور نسب ہی

حدہی جدی سبحان آن بان ہے سبکی
یہ مشت خاک مین جا کہ ندان ہے سبکی

سمجہہ نہ دوستی مین زندگی خضر کا طول
کہ عمر دوستی تا امتحان ہے سبکی

زبان فزی ہے کہ بیلنے مین جسکے سو تجہہ فیض
وگرنہ یون حرکت مین زبان ہے سبکی

بتاع دین ہے مین اپنے ہون اسلئے بے فکر
کہ ذات حق جو ہے وہ پاسبان ہے سبکی

جو ناز پوچہو تو دل سے ہی جبین پر اک
ادا جو دیکہو تو ہوا ان جان ہے سبکی

مآل زر ہم ماضی و حال و استقبال
سنا تو ایک سی کچہہ داستان ہے سبکی

نہ دیوے زور و بیٹہنے کا شکوہ کر سودا
تو زر ایک فلک جسمین نان ہے سبکی

ہم ہین وارستہ محبت کی مددگاری سے
سب ہے آزاد ہو جو دل کی گرفتاری سے

سبب غفلت پیری ہے فقط عیش شباب
خواب آور ہو سحر رات کی بیداری سے

تجہہ طلب مین یہہ کہوا آپ کو مینی کہ نہ لت
طالب اپنا مین ہوا تیری طلبگاری سے

می پرستی ہی مری باعث آمرزش خلق
توبہ صد قوم نے کی ہے مری میخواری سے

شکوہ ہی جور و جفا کا ترے کسکا فرکو
مجہہ پہ جو گذری سو میری ہی وفاداری سے

ایک کیا مین ہی تمہارا ہون جفا عاشق
جور کرنے سے ہو خوگر تو میان یاری سے

کام دل جب تئین ہے تجہسے ہمارا حاصل
کام اپنا تو ہوا جاسے ہی بیگاری سے

بیچے گر شہر بتان مین تو پرے اے سودا
رہیو بازار محبت کی خریداری سے

جو گل کیا ہی یہان سو اسی گلزار سا تہہ ہی
کیا گل ہی وہ کہ جسکے یہہ گلزار سا تہہ ہے

خاموش عندلیب جمین تجہسے کیا بحث
اپنا سخن تو مرغ گرفتار سا تہہ ہے

سودا نکل نہ گھر سے کہ اب تجھکو ڈھونڈتے
لڑکے پھرین ہین پتھر دامن سے جھولی بھر ہوئی

جب اُن انکھونکا غمزہ برسر بیداد آتا ہے
قضا سے قتل عالم کے لئے استاد آتا ہے

خیال لب سے جو یون تقویت دلکو کرادیگا
اثر جیسے طبیعت کے لئے امداد آتا ہے

ستایا ہی برس کر اسکو کس عاشق کی مژگان نے
کہ یون ابر سیہ کرتا ہوا فریاد آتا ہے

دہن غنچے کا جب دیکھون ہون گوشہ گلشن مین
تو اپنا درد دل کہنا کسی سے یاد آتا ہے

نہین تجھ دلکے نرمانیکا میری آہ مین جوہر
وگرنہ اب کرد بنا اسے فولاد آتا ہے

عروس معنی کی تصویر کھینچ آتی ہے سوداکو
کوئی خاطر مین اُسکی مانی و بہزاد آتا ہے

جو طبیب اپنا تھا دل اُسکا کسی بیزار ہے
مژدہ باد اے مرگ عیسے آپ ہی بیمار ہے

خندہ زن ہین بلبل و پروانہ میرے حال پر
زعفرانی جب سے اُسکا چہرہ گلنار ہے

کیونکے سرسبز ہوئے حسن رو ذقن جون ابر بہار
گل کو اپنے دیکھتا ہون بلبل گلزار ہے

دردسی اپنے کرون فریاد کسکے سامنے
دردرس کا آہ و نالہ آسمان سے پار ہے

اشک کا قطرہ تھا انکھون سے جسکے روشناس
اُسکی نیرنگ فلک سے ہر پلک خونبار ہے

کیا کہون مین حال تجھ ابی کہ ظالم روز رو
اپنے چاہیتے کے طالع کی طرح بیدار ہے

دیکھکر جس مہروش کو صبح ہنگام ادا
کشمکش اپنا گریبان کر نہین لاچار ہے

صبح یون نکلے ہی وہ گھر سے کہ جون خط شعاع
جیب کا بکھرا ہوا چھاتی پہ ہر اک تار ہے

دل ہین جانیکا جو صحرا کی طرف کہتا ہے عزم
جا بجا ہے اُس سمت دیوانہ صد کہسار ہے

گرد و پیش ابتان فخر ان اسکا خورشید و قمر
کوئی کرتا ہے سماجت کوئی منت دار ہے

وہ قدم جنکو رنگ گل سے بہی ہوتی ہے خلش
سجدہ گاہ سنگ ہی یا بوسہ گاہ خار ہے

سالکان شہر جب یہ دیکھتے ہیں ماجرا
نا ہی ایں کو چمین ہے تو وہ اسی اش بازار ہے

گوہر کو جوہری اور صراف زر کو پرکھے — ایسا کوئی نہ دیکھا وہ جو بشر کو پرکھے
وہ شخص بار خاطر ہرگز نہ ہو کسی کا — جبکا ندیم ہووے اسکی نظر کو پرکھے
جوہر نہ ہووے حسین جوہر شناس کب ہے — جو صاحب ہنر ہو وہ ہی ہنر کو پرکھے
ویر سخن کے خواہان ووے یا رہیں جہان میں — جن میں نہ جھوٹے سچے کوئی گہر کو پرکھے
خاطر میں وہ نلاوے رکھا ہے ابر نیسان — جو قطرہ ہائے اشک مژگان تر کو پرکھے
سمجھے کہ چشم عاشق یاقوت کا ہی معدن — ظالم اگر تو میرے لخت جگر کو پرکھے

گوہر سخن کو لیتے پرکھا لے آدمی ہے
ہرگز نہ کہہ تو سودا ہر جانور کو پرکھے

خورشید رو نے پیارے لی تجھ پہ بینوائی — رکھتی ہے بر دست وا بر دسکو صفا بنائی
بت اپنے کے مقابل ہو نور وی دکھائی — ہوا کطرف اگر وہ اودھر اک طرف خدائی
کوچے سے شیخ اسکے گذرا تو دیکھتے ہی — جز سجدہ کرتے اسکو کچھ اور بن نہ آئی
منت تو لاکھ کیجے پر جو غرور وہان ہے — منت غریب اسکے عہد سے کب بر آئی
تا ناخن ہلال مہ عید کھستے دیکھا — تیور بکی گا نتھا اسکو کچھ پاس آشنائی
انکھوں میں نم ہمارے جبتک تھا ملے تھا — رو نے سنے دمبدم کے وہ بات بھی دنیائی
مہ بر نہ ہو جو شکوہ سر جا کروں ہوں تیرا — کچھ اپنی ہیں اسی میں مطلب کی بات پائی
کرتا ہوں جانفشانی گیا رقیب بر میں — لیکن نہیں ہے اسکو کچھ پاس آشنائی
تھی سرد مہری اسکی آب حیات دلکو — جھوٹے تپاک نے تو کچھ آگ ہی لگائی
رکھوں نہ قدم نہ اسکے کوچے میں گو کہ کچھ ہو — مجھکو تو آنے اپنے سر کی قسم دلائی

بندے نے حال سے تو نامہ کو کیا خبر تہا | یہہ سو لی بہیڑ نکلے میرے لئے جگائی
منت سماجت الحاح سب مجہسے کیا برائی | یارو کسیطرح سے امید بر نہ آئی
اب طشت و تیغ لیکر جاتا ہون پاس انکے | اک بات رہ گئی ہی یہہ بخت آزمائی
وقت اخیر سودا بالین پہ اسکے رو رو | بیٹہا ہوا کہے تہا سر دست یار بہائی
مرضی اگر ہو تیری جا اسکو ہم ملے آوین | دوری نے جسکی صورت تیری یہہ کچہہ بنائی

سنکر یہہ بات بولا اتنا ہی آہ بہر کر
ہے نزع مین اذیت بیمار کو دوائی

گر تجہہ مین ہے وفا تو جفا کار کون ہے | دلدار تو ہوا تو دل آزار کون ہے
نالان ہون مدتون سے ترے سایہ کے تلے | پوچہا نہ یہہ کبہو پس دیوار کون ہے
ہر شب شراب خوار ہو ہر اکدن سیاہ مست | آشفتہ زلف لٹ پٹی دستار کون ہے

سودا کو جرم عشق سے کرتے ہین آج قتل •
پہچانتا ہی تو یہہ گنہگار کون ہے

دل لیکے ہمارا جو کوئی طالب جان ہے | ہم بہی یہہ سمجہتے ہین کہ جی ہی تو جہان ہے
ہر ایک سے دکہہ درد کا اب کس کو بیان ہے | مجہکو بہی ہو رخصت مرے بہی موہنہ مین زبان ہے
آتش عشق کے ہی تو ہی سزاوار کہ سر تک | دل دیکہے تری نام کا جو پائے نشان ہے
جو بندہ ہر چیز ہی یا بندہ جہان مین | جز عمر گذشتہ کہ وہ ڈہونڈہو تو کہان ہے
پیری جو تو جاوے تو جوانی یہہ کہنا | خوش رہیو میری جان تو جیسے ہر جہان ہے
پہنچا نہ کوئی مرغ کبہو اپنے چمن تک | جز طایر حسرت کہ وہ بیان پر افشان ہے
تجہسے تو کسیطرح مرا کچہہ نہین چلتا | جز خون کہ آنکہون سے شب و روز روان ہے
ساقی تو نظر کیجیو ٹک صحن چمن کو | اس سیر کے جلوہ کا بہلا کوئی جوان ہے

سودا کا ترے دشت میں طفلان سے یہی حال

جیدہر وہ کہڑا ہووے تو جون سنگ نشان ہے

استقدر سادہ و پرکار کہتیں دیکہا ہے / بے نمود اتنا نمودار کہیں دیکہا ہے

خواہ کعبے میں تجہے خواہ میں بتخانے میں / اتنا سمجہوں ہوں ترے یار کہیں دیکہا ہے

دیکہہ دہندا اور رہی ہیں لیک کسیکے کوئی / دل سا بہی در پے آزار کہیں دیکہا ہے

نظر آتی ہے نہیں شکل رہائی مجہہ سا / ساعت بد کا گرفتار کہیں دیکہا ہے

پہرے ہے کوچہ و بازار میں تو کیوں سودا

جنس دل کا بہی خریدار کہیں دیکہا ہے

مری آنکہوں میں بستا ہے مجہے تو کیوں رلاتا ہے / سمجہکر دیکہہ تو اپنا کوئی بہی گہر ڈہاتا ہے

عیاں ہے شوق ملنے کا مرے نامے کے کاغذ سے / کہ جب کہولے ہے تو اسکو تو وہ لپٹا ہی جاتا ہے

میسر ہو اگر محراب تیری تیغ کے خم کی / طرف کعبے کے سجدہ پہر تو کس کافر کو بہاتا ہے

شب مہتاب میں جاری ہے نین سودا کے دیکہا کر

تجہے گر چاندنی میں سیر دریا کا خوش آتا ہے

ارض و سما شفق نے لہو میں بہر دیا ہے / یا دل کسی نے جا کر خالی کہیں کیا ہے

سینہ اب اپنے دلبر کرنے لگا یہہ تنگی / ازبسکہ زخم اسکا پہاٹا ہے اور سیا ہے

جون گل ہے مجہہ پہ احسان کیا ساقی ازل کا / پہر سے لہو سے مجکو اک جام بہر دیا ہے

کیسے کہوں بتانکے میں ڈہنگ دلبری کا / ان کافروں نے میرا دل لیکے جی لیا ہے

دل پر کبہو ہمارے تجہکو نہ رحم آیا / آئینے کو جو حیران دیکہا تو رو دیا ہے

یا رب فلک جو مجکو احسان کش کرے ہے / اس سفلے نے کبہو تو ایسا وہ کیا دیا ہے

اسکی بری غنایت اک دل ہے یہہ کہ جسکو / جون غنچہ سو جگہہ سے ہم نے رفو کیا ہے

سودا سے یہ کہا مین کچھہ ذکر گر کیا
بولا یہ بان سنکر کسکی خوشی ہو تجکو
خاموشی نے تو تری عالم کا جی لیا ہے
اس غمکدے مین آکر دل کسنے خوش کیا ہے

یاران حال کا تو ہے ذکر نوحہ آسا
مذکور رفتگان کا سننے تو مرثیا ہے

قاصد کو اپنے ظالم جو کچھہ کہ دون بجا ہے
انعام نامہ بر وہان ہے درجۂ شہادت
نامے کا غور سیتی تک میرے جواب لکھیا
تیری سمجھہ کے آگے ناقص نہین عبارت
احوال کی ہمارے تجکو تو کیا خبر ہے
انکھون کے گرد میرے مژگان کی ہی صورت
جیتا پھرے تو اجرت ورنہ یہ خون بہا ہے
تیری گلی ستمگر صحرائے کربلا ہے
ات رنگ ظاہر یکا باطن مین مدعا ہے
کو ہم سے حرف مطلب لکھنے مین رہ گیا ہے
گذرے ہی جب کے جا پر سو ہی یہ جانتا ہے
جیسے کنار دریا خس بہ کے آرہا ہے

القصہ کیا کہون مین گلشن مین زندگی کے
تجھہ بن نہال سودا یا تون ہی آ لگا ہے

نسیم ہے ترے کوچہ مین اور صبا بھی ہے
ترا غرور مرا عجز تا کجا ظالم
جلے ہی شمع سے پروانہ اور مین تجھسے
خیال اپنی مین گو ہون ترانہ سنجان مست
زبان شکوہ سودا اب زمانہ مین ہیہات
ستم روا ہے اسیرون پہ اسقدر صیاد
ہماری خاک سے تک دیکھو کچھہ رہا بھی ہے
ہر ایک بات کی آخر کچھہ انتہا بھی ہے
کہین بھی مہر ہے جگمین کہین وفا بھی ہے
کہ اپنے گو دلون کے کبھی آشنا بھی ہے
کوئی کسی سے بجز بیگرا آشنا بھی ہے
چمن چمن کہین بلبل کی اب نوا بھی ہے

سمجھہ کے رکھیو قدم دشت خار پر مجنون
کہ اس نواح مین سودا برہنہ پا بھی ہے

لیناجو شیشۂ دل منظور ہی تو یہہ ہے
ثابت جو ہی تو یہہ ہی اور چور ہے تو یہہ ہے

اس چشم خوں چکاں کا احوال کیا کہوں میں
گر زخم ہی تو یہہ ہے ناسور ہے تو یہہ ہے

کچھ بس نہیں ہے تجھسے حرز و حیات رہنا
قدرت جو ہی تو یہہ ہے مقدور ہے تو یہہ ہے

گردش نے ہے آسمان کی نزدیک کی سبہی کچھ
ہمسے تجھے ملانا اک دور ہے تو یہہ ہے

عارض ترا نہ تنہا پروانے کا دل و جاں
ایمان شمع کا بہی گر نور ہے تو یہہ ہے

ایدل قبول کرنا یا تو نکو مہوشان کی
گر فہم عاقلاں سے کچھ دور ہے تو یہہ ہے

دیکھا نہ اے دیوانے سودا کا حال تو نے
مہر و وفا کا انکے دستور ہی تو یہہ ہے

عالم کی اب زبان کا دکھ کیا کہوں میں یارو
گر نیش ہے تو یہہ ہے زنبور ہے تو یہہ ہے

حسد نے اس گلی میں دیکھا ہی مجکو تب سے
کچھ ذکر ہی تو یہہ ہے مذکور ہی تو یہہ ہے

مر آن اسے کہنا سودا سے تو نہ ملیو
بدو ضعوں میں جہاں کے مشہور ہے تو یہہ ہی

چہرہ مریض لب کا ترے زرد ہو ہے
عیسے کنے دوا نہی مر درد، ہو ہے

گذرا کسیکی خاک سے ظالم تو بے خبر
دامن کے ساتھ ساتھ ترے گرد ہی سو ہے

شوخی چھپے نہ حسن کی ہرگز کہ روے مہر
افلاک کے بھی پردے میں بے پردہ سو ہے

ہر دم جو مجھسے پوچھے ہی تو کیا ہی دکھ تجھے
کہنے کا تجھسے فایدہ جو درد ہو سو ہے

اٹہرے کسو طرح سے ہمیں دیکھ کر فلک
نظروں میں اپنی خانہ بر گرد سو ہے

تیغ و سپر بندہا کے سپاہی رقیب کو
کتنا ہی تم بنا دو وہ نامرد ہی سو ہے

سودا کلی میں یار کے گو بولتا ہے گرم
پر سخن کے ساتھ دم سرد ہی سو ہے

اس حال کے نبہنے کا کچھ سلوک نہیں ہے
یہہ کج روشی ہمسے فلک خوب نہیں ہے

ہرگز میں تجھے چھوڑ کے یوسف کو نہ دیکھوں — اس چشم کو بخشی یعقوب نہیں ہے

گو سیل خرابی نے کیا گھر کو مرے صاف — صد شکر کہ اب زحمت جاروب نہیں ہے

مخلص ہے جیاندہ

الفت میں ہماری بھی اثر چاہئے سودا

ہر چند وفا شیوۂ محبوب نہیں ہے

دل اس سینے میں ہے یا قطرۂ سیماب ہے کیا — قفس میں مرغ ہے یا ماہئی بے آب ہے کیا

جھلک جس شوخ میں ذرہ نہ ہو نور محبت کی — اگر خورشید بھی کیا ہے وگر مہتاب ہے کیا

نہیں ساقی کہ شیشے میں نہیں میں جانتا تجھ بن — مے گلگوں ہے یا دل کا مرے خوناب ہے کیا

ثنا کرتے ہیں نام ابرو سے دنیا میں — خدا جانے خزف ہے یا دُر نایاب ہے کیا

پڑی جب کشتی دل عشق کے دریا میں کیا خطرہ — اگر گرداب ہے کیا ہے وگر غرقاب ہے کیا

نظر میں انکی وہ جو دست داراں مطلب — کوئی خان ہے اگر تو کیا وگر نواب ہے کیا

سنے ہی شعر جب میرے تو میں ابرو ہو کہتا ہے — کیا میں فرض وہ شعر و سخن کا باب ہے کیا

تجھے آزردہ دل اس بزم میں پاتا ہوں اے سودا

نہیں معلوم تجھسے کاوش احباب ہے کیا

کچھ تازہ تعلق نہیں اس دل کو الم سے — تھا طفلی میں گہوارہ مرا دامن غم سے

شربت ہی مجھے زہر غم ہجر کہ میری — گھٹی جو بنی روز تولد سو وہ سم سے

باہر آتی ہی گلزار محبت سے لہو کی — زخمی ہی یہ کسکی رگ جاں خار ستم سے

بازار محبت میں نبوت کا بہا کیا — اک زن نے لیا مول نبی چند درم سے

محراب حرم سے ہمیں کیا کام ہی زاہد — عاشق کے ہی سجدہ کی رگڑ تیغ کے خم سے

ثابت ہو مرا حق وفا روز قیامت — گر آنکھ لڑا دے نہ تو محشر کے حکم سے

سمت یہ فلک کی نہ کبھو چشم سے سر کی — جانا ہی تو تجھ پہ اپنے ہی دم اور قدم سے

یہہ رنگ ہین تصویر کے تیرے ہی نزاکت — جلو نکو نہی دیکہہ سکا دیدۂ نم سے

خجلت نے کیا آب صدف کے تئین سودا

دُرریزی یہہ کچہہ یار ہوئی تیری قلم سے

تہنیے کو دور کر مرے سینے کے داغ سے — سوز شب فراق کو دیکہہ اس چراغ سے

آغاز خط کا دیکہہ کے رخسار پر ترے — شرمندہ ہو بہار چلی روے باغ سے

بے بادہ یہہ دہن لب سخن آشنا نہ ہو — جون غنچہ لب کہلے ہین تمہاری ایاغ سے

گذرا ہی تو چمن سے کہ بلبل کی اب نگاہ — آتی ہی روے گل کی طرف کس دماغ سے

سودا اُسے دہ جانے ہہ از تخت سلطنت

اک کنج عافیت مین جو تہا فراغ سے

جب نظر اُسکی آن پڑتی ہے — زندگی تب دہیان پڑتی ہے

جہیل لیتے ہین عاشق اسے فرہاد — جبکے سر جیسی آن پڑتی ہے

ہے جفا سی غرض اُسے اتنی — کہ وفا امتحان پڑتی ہے

نظر ان مہوشان کی ہے ظالم — کیا غضب آن بان پڑتی ہے

قد زاہد نظر مین چلے بعد — اثر ایسی کچہہ کمان پڑتی ہے

بات اہس دل کے درد کی یارو — گفت وگو مین نہ ان پڑتی ہے

ایک کے منہہ سے جہگڑی نکلی — پہر تو سو کی زبان پڑتی ہے

لیکن اتنا کوئی کہے مجہسے — کبہو اُسکے بہی کان پڑتی ہے

بے ثباتی زمانہ کی ناچار — کرنی مجکو بیان پڑتی ہے

گرم جوشی دوستان تنظر — آتش کاروان پڑتی ہے

دل نے لو جا یہہ مین عشق کی راہ — کسطرف مہربان پڑتی ہے

کہا میں نے کہ ہے ہندوستان — سے سوئے اصفہان پڑتی ہے

یہہ دو راہہ جو کفر و دین کا ہے — دونون کے درمیان پڑتی ہے

منزلت شعر کی ترے سودا — یون بوہم و گمان پڑتی ہے

نہین عیسی تو پر سخن سے ترے

تن بے جان مین جان پڑتی ہے

گہڑی گہڑیال کی سن سنکے میرا جی دہلتا ہے — چلی آتی ہے وہ جی رات جون جون دن ڈہلتا ہے

نہین معلوم اس سینے مین کیا جون شمع جلتا ہے — دہوان نوک زبان سے بات کر نہین نکلتا ہے

ادا تو لیگئی دلکو پر اسکا ناز اے محرم — بغیر از جی لئے کافر مری چہاتی سے ٹلتا ہے

برنگ شیر اشک آنکہون سے میری جی شمار ہی — زبس پر استخوان اب آتش غمسے پگہلتا ہے

اثر نے آہ مین ہر چند سنے تا ثیر نالے مین — پر اتنا ہی کہ ان دونون سے میرا جی بہلتا ہے

مرا وعدے کی شب تا صبح اندوہ مذبذب مین — پڑا اک اک وجب سینے کے اندر دل اچہلتا ہے

مجھے تشنیع کیون کرتا ہی ناصح یہہ جو آنکہین — بس ان خانہ خرابون سے کسو کا بس بہی چلتا ہے

خیال پنجۂ مژگان مین یہہ احوال ہے دلکا — کہ جیسے صید کو شاہین کا چنگل مسلتا ہے

خبر لے جلد سودا کی وگرنہ مین یہہ دیکہون ہون

سرہانے اسکے بیٹہا یا ہتہ سے تو ہاتہ ملتا ہے

مرے خون ناحق کی دے گی گواہی — شہادت کو بس ہے مری بیگناہی

کہا مین کہ لازم ہے کیا قتل میرا — لگا کہنے ہنسکر کہ خواہی نخواہی

کسی کا درد دل پیارے تمہارا ناز کیا سمجہے — جو گذرے صید کے جی پر اسے شہباز کیا سمجہے

رہا کرنا ہمین صیاد اب پامال کرنا ہے — پہڑکنا ہی جسے بہولا ہو سو پرواز کیا سمجہے

اس دل کی اسیری سے نہین کچھہ نہین حاصل
اک نالہ جانکاہ ہی سن آزادگی سے

نہ تاب لائے خورشید عشق کی تب کی
نہ طاقت اب کسی مشعل کو ہی مری شب کی

کسو نے حال سی میرے کبھی نہ تجھسے بات
اگر کبھی ہی کسو نے تو اپنے مطلب کی

کیا زبس کہ مرے تا ہنوز شور جنون
بہار خط کی ترے ہو گئی خزان کب کی

نشان کفر سی میرے نہین علامت دین
بر اس سخن کے علی الرغم رے آہی سب کی

نہین ہے رشتہ تسبیح صورت زنار
قسم ہے شیخ تجھے اپنے دین و مذہب کی

نہ ضرر کفر کو نے دین کو نقصان مجھسے
باعث دشمنی اے گبر و مسلمان مجھسے

آہ و زاری سے مرے شب نہین سوتا کوئی
تجھسے نالان ہون مین اک خلق ہی نالان مجھسے

خار ہون خشک دے آتش سوزان سخت
بوجھہ کر سبز قدم کھینچے ہے دامان مجھسے

اسکی جو سی نہین محرم انہین دو سی کام
کیا کیا جائے ہی منحوس دیدہ گریان مجھسے

نہ غرور نہ بہت نہ صورت نہ شکل
لیگیا کیونکے مین حیران ہون دل و جان مجھسے

نکل بہنکے ہی عالم کیطرف بلکہ نظر بہی
اے خانہ برانداز چمن کچھہ تو ادھر بہی

کیا ضد ہی خدا جانے مجھہ ساتھہ وگرنہ
کافی ہی تسلی کو مری ایک نظر بہی

اے ابر قسم ہے تجھے رونیکی ہمارے
تجھہ چشم سے ٹپکا ہی کبھو لخت جگر بہی

ای نالہ صد افسوس جوان مرنے یہ ترے
پایا نہ تنک دیکھنے مین برگ اثر بہی

کس ہستی موہوم یہ نازان ہے تو ای یار
کچھہ اپنی شب و روز کی ہے تجھکو خبر بہی

تنہا ترے ماتم مین نہین شام سیہ پوش
رہتا ہی سدا چاک گریبان سحر بہی

سودا تری فریاد سے آنکھوں میں کٹی رات
آئی ہے سحر ہونیکو ٹک تو کہین مر بھی

دل کسی سے کہ جب پلٹتا ہے — وہین دنیا سے جی اُچٹتا ہے
طرۂ زلف شکل چنگل باز — مرغ دل پر مرے جھپٹتا ہے
مژۂ برگشتۂ بتان کا حسن — صف آرام دل اُلٹتا ہے
گل سے عاشق ترا قسم مت کہا — یون گریبان کسی کا پھٹتا ہے
غنچہ سمٹے تو سمٹے ممکن ہے — دل جو بکھرے تو کب سمٹتا ہے
نہین شرم اتنی کم زہد نامی — اسقدر تجھسے کیون کھٹکتا ہے
کیا کہون اس صفا سے عارض کو — وہان نگہہ کا قدم رپٹتا ہے
عشق سے تو نہین ہون مین واقف — دل کو شعلہ سا کچھہ لپٹتا ہے
خط کے آنے سے غم نکہا پیارے — لکہا قسمت کا کوئی مٹتا ہے
حسن و خط روز و شب سے روشن ہے — ایک بڑہتا ہے ایک گھٹتا ہے
ناصحو دل دیا ہے مین اپنا — کچھہ تمہارا بھی اس مین بٹتا ہے
رات دن آنکے غم مین ہے ہر اک — کیون مجھے بھوت سا چمٹتا ہے
صف مژگان کے یہہ سخن ہر اک — وصف برگشتگی مین رٹتا ہے

ملک دل قتل کرکے سودا کا
لشکر حسن یون پلٹتا ہے

جان تو حاضر ہے اگر جائیے — دل تجھے دینی کو جگر چاہیے
گھر سے نکلتے ہی تجھے سر سنبھ — قتل کو اک بیس نظر چاہیے
عشق سے ڈر تو وہ عاشاک کو — آگ کے شعلہ سے حذر چاہیے

نہ مجھسے کہہ کہ چمن میں بہار آئی ہے
یہہ مرغ کشتنی کب قابل رہائی ہے

نہ چھوڑ پنجۂ مژگان تو دست طفل سرشک
ابھی زمین پہ گرے ہی تو رائی کائی ہے

اثر کیا ترے دل میں مجھہ اشک نے تو کیا
ڈبا کے خلق کو کشتی مری ترائی ہے

ترے نکالے سی تو گھر سے کون جاتا ہے
وہی تو جائیگا یارے کہ جسکی آئی ہے

غرور تقوی سے کتنے ہی شیخ جی سرکش
پر اب عمامی نے گردن تنک جھکائی ہے

کریں ہیں در پہ ترے شیخ و برہمن سجدہ
بتوں کی حسن و ادا تیرے گھر خدائی ہے

جہاں سے کھندیں دل سخت کاری فرہاد
وگرنہ کوہ کنی زور آزمائی ہے

تن گداز میں دل کیوں کے تیں رکھا سودا
یہہ آگ پانی میں کس سحر سے چھپائی ہے

انھی کو یہہ طاقت ہی کہ اسے بسر آوے
وہ زلف سیہ اپنی اگر لہر پر آوے

شیشہ نہ کہی راز مرے دل کا تو اے جام
سرگوشی سے اسکے نہ تری چشم بہر آوے

کیا ہو جو قفس تک مرے اب صحن چمن میں
دو برگ لئے گل کے نسیم سحر آوے

سب کام نکلتے ہیں فلک تجھسے نہ لیکن
میرے دل ناشاد کی امید بر آوے

جب ہو چکے ناقوس صنم خانہ و دل شیخ
کعبے کا ترے وجد میں دیوار و در آوے

نامے کا جواب آنا تو معلوم ہے اسکا تیں
قاصد کے بد و نیک کی مجھہ تک خبر آوے

میں بھی ہوں ضعیف اسقدر اے مور کہ وہ آب
گذرے مرے سر سے جو تری تا کمر آوے

دیتا ہی کوئی مرغ دل اس شوخ کو سودا
کیا قہر کیا تونے غضب ہے جو پر آوے

اب بے تو گیا ہے پر اسے دیکھیو نادان
پل میں نہ اڑا تا وہ اگر بال و پر آوے

بدلا ترے ستم کا کوئی تجھسے کیا کرے | ایسا ہی تو فریفتہ ہووے جدا کرے

قاتل ہمارے نعش کو تشہیر ہے ضرور | آئندہ تا کوئی نہ کسی سے وفا کرے

اتنا لکہو آپ تو مرے لوح مزار پر | یہان تک نہ و نیچیات کو کوئی جفا کرے

بلبل کو خون گل مین تمنا یا کرون مجھے | نالے کی گر حسین ہی تو رخصت دیا کرے

فکر معاش وعشق بتان یاد رفتگان | اس زندگی مین اب کوئی کیا کیا کیا کرے

عالم کے بیچ بہر ترے اس ستم عاشقی | گر نیم لب کوئی ترے شکوے سے وا کرے

گر ہو شراب وخلوت ومحبوب خوبرو | زاہد تجھی قسم ہے کہ تو ہو تو کیا کرے

تعلیم گریہ دون اگر ابر بہار کو | جز لخت دل صدف مین نہ گوہر بندہا کرے

تنہا نہ روز ہجر ہے ہودا یہ ستم
پروانہ سان وصال کی ہر شب جلا کرے

ساق سیمین کو تری دیکہہ کے گوری گوری | شرم سی شمع ہوئی جاتی ہی تہوڑی تہوڑی

نیشکر نے کہین تجھہ لب سے کیا تہا دعوے | آج تک اسکی جدا ہوتی ہی پوری پوری

آگیا رات مین جون دزد حنا تری ہاتہہ | ورنہ حیا پاؤن کو لاگا ہی تہا چوری چوری

ابر چہایا ہے ہی سیہ مست مجہی آ ساقی
دے تو بہر بہر کے تو اب پیالیان گوری گوری

تجہہ بن تیغ تلے کہہ تو ستم سے کہ ہر دم مرے | بیماری یہہ چمن سے ہو سر کا رے دہر مرے

ہر دن لگو بے مجہے اپنے کوچے سی نکالنے ہے | جاوون ہون بہلا اب مین دل میرا ادہر مرے

معشوق کی الفت ہی بندہ کرے عاشق کو | کس گل نے خریدا ہی بلبل کے تئین زر دے

کب شمع مجالس کی فانوس مین چہپتی ہے | جو حسن ہو بازاری منت اسکو بہا بردے

دل اپنے تئین اک عالم کہتا ہی خدا تمکا گہر | اے عشق انہے آتش دے ہی تو جہکو دے

پانی بہی نہ مانگ اسی جو ہوئے تنک پا یہ
گاہے کبہو تئین گل کے نہ شبنم کبہو بہر دے

بین واد وستد آہے دل دیکہی نہ زمانے کی
خاتم نے سلیمان سے چہوٹی کبہو تئین بر دے

سودا ہے کہا مین نے گل سیر گلستان مین
یہ وقت خوشی ہی خاطر غم سے فرو دے

سنتے ہی غرض اسکے یہ شعر پڑہا اسنے
جس شعر کا ہر مصرع آہ و دل پر درد ہے

کہلے تو گلاب ہے دل جون غنچہ ہمارا بہی
لیکن نہ صبا تجہسے کا ہے یہ مرے سر دے

جس دم وہ صنم سوار ہووے
تا صید حرم شکار ہووے

جو اٹہہ نہ سکے تیری گلی سے
رہنے دے کہ تا غبار ہووے

محکم تو رواق بن سکے ہے
گو عمر کہ پایدار ہووے

وہ قصر تو جا بنا نہین مین
جس مین گل و گلعذار ہووے

وسعت مرے سینے بیچ ادہر
تک دے کہ شگفتہ وار ہووے

سوزن کی نہ جیب بیچ منت
یون پہٹیو کہ تار تار ہووے

شبنم سی بہرے ہی ساغر گل
گردون تو خراب و خوار ہووے

پانی نہین دے تو اسکو ظالم
جو زخمی بے شمار ہووے

ناصح تو قسم لے ہمسے دل پر
اپنا کبہو اختیار ہووے

کن زخمون مین زخم ہے کہ جبتک
چہاتی سکے نہ وار پار ہووے

کہینچی ہے بہنوؤن نے تیغ مکہہ پر
سودا اسے کہو نثار ہووے

برہمن بتکدے کے شیخ بیت اللہ کے صدقے
کہے ہین جسکو ہو وادہ دل آگاہ کے صدقے

جیا ہون جسمگہہ ہم قدر اپنی ناتوانی کی
اگر کہسار وان ہووے تو جاؤن کاہ کے صدقے

نہ دے تکلیف جلنے کی کسو کے دلکو مرے پر | اثر سے دود رہتی ہے مین اپنی آہ کے صدمے
عجایب شغل مین تہی رات تم اے شیخ رحمت کے | مین اس ریش بلند اور دامن کوتاہ کے صدمے
نہین یہ وجہہ کوچے سی ترے اوتہنا نگوڑے کا | ہماری خاک بہی جاتی ہے تیری راہ کے صدمے
کبہو وہ شب بہی آوے پروانہ حق بالم دکہایگا | تو جل بل شمع پر جاوے کہین اوس ماہ کے صدمے

دکہاتی ہے تجہے کس کسطرح سودا کی نظرون مین
جو ہو انصاف تو جاوے تو اوسکی چاہ کے صدمے

ترے داسوختے سے خالی نہین پایا کوئی | شمع بہی جسکے مری اپنا ہی رونا رونی
تا بمقدور کسی سے بمروت پیش آ | سنگ ہی آئینہ دل کے لئے بیروئی
حرکت جو ہی بتانکی سوا الفت دل | مجہے ہی ناز حقیقت مین وہ بدخوئی
بانی محسود یہ رو روکے نکر دل حاسد | لکہی قسمت کی کسو کی نہ کسو نے دہوئی
فخر ملبوس پہ اپنے تو نکر اے منعم | پشم دونون تری شال ہماری لوئی
عمر ناصح نے نصیحت مین گنوائی اپنی | پر مرے دل سے بتان کی نہ محبت کہوئی
شیخ کعبے مین خداکو تو عبث ڈہونڈہے ہے | طالب اوسکا ہے تو ہر ایک کی کر دلجوئی

کچہہ بجز داغ نہ حاصل ہوا اوسکو سودا
تخم ہے دل کے زمین عشق کی جسنے بوئی

عارض پہ حسن خط سی دیک کیا ہی نور کی | یہہ دود لڑ رہا ہے تجلی سی طور کی
طوفان طرازئی مژہ عاشقان تو دیکہہ | کچہہ آبرو رہی ہے نہ چشم تنور کی
ہاں اب ہمارے نکہت گل کو نہ لا نسیم | دل سے ہوس چمن کی اسیرون نے دور کی
مین نخوت بتان کو دلا تجہسے کیا کہون | فرعون کہا ہے تہا فقط انکے غرور کی
تیری گلی سے نہ جو خواب عدم مین ہین | انکو جگا سکین نہ [illegible] سے آواز صور کی

رہا ہمنشات ہو

معمار نے ازل کے فراموش کر مگر
حالیہ بنائی خانہ دل میں سرور کی

محرم فقط تسلی کے دینے سے کیا حصول
گر فکر ہو سکے تو دل ناصبور کی

تو یہ چمن میں بادہ سے گننے کی اے صبا
غنچے کی تین پر ایک صراحی جو حور کی

کم مت سمجھیو شاہ گدائے ضعیف کو
وہاں قدر ایک سی ہے سلیمان و مور کی

سردی کو نزد شیخ زمستان میں دخل کیا
گرمی ہے ایک آتش میں وہاں سو تنور کی

سودا کو عاشقی سے رکھا چاہتا ہے باز
ناصح نصیحت اپنی سے خوبی شعور کی

یہاں صورت و بشر سے بت کون خالی ہے
پر راہ محبت کی دونوں سے نرالی ہے

اک رنگ کے جلوے نے کھینچا ہے مرے دل کو
صورت تو نہ میں سمجھا گوری ہے نہ کالی ہے

جلوہ تو خدائی کا دیکھا ہے بتوں میں میں
سمجھو تو کوئی پھر آگے اک بات بنالی ہے

خوبوں کے تئیں رتبہ کیا حسن نے بخشا ہے
گالی بھی جو وہ دیویں تو شعر جمالی ہے

دلکو تو کیا ٹکڑے اُس زلف کے شانے نے
خنجگل سے بلا کے میں اک جان بچالی ہے

عالم میں ترے منہ کو سب بدر سا کہتے ہیں
یہ بھی ہے عجب بھلا کہہ کیا وہ ہلالی ہے

تقلید ہماری سے نام اسکا رقیب اب نے
اور راز زبان مت کر یہ اسم جلالی ہے

حب پیر مغاں سے میں جا دختر رز مانگی
بولا کہ سعادت ہے پر وہ ابھی بالی ہے

مگر وہ دید کو آیا تھا باغ میں گل کے
کہ بو کچھ اور ہی پائی دماغ میں گل کے

عدو بھی ہو سبب زندگی جو حق چاہے
نسیم صبح ہی روغن چراغ میں گل کے

چمن کھلے میں بھیج بادہ لیکے اے ساقی
گرفتہ دل مجھے مت کر فراغ میں گل کے

نہیں ہے جائے ترنم ہو بستان کہ نہیں
سوائے خون جگر مے ایاغ میں گل کے

علی کا نقش قدم ڈہونڈہتا ہے کون سودا
پہرے ہی باد سحر جون شرا غمین گل کے

مجرم ہون مین تو کہہ دو مکافات کیلئے
منہہ مین خدا نے دی ہے زبان بات کیلئے

وہ رات وصل دوست کی یارب ہو نصیب
پہر عمر بیٹھے روئے حسرات کیلئے

نسیم اگر قدم دوستی بجا لاوے
یہہ منت پر ہی قفس سے جو مجھکو لیجاوے

جفا و مہر جو خاطر مین اب تری آوے
وہی ہے حق مین مرے خوب جو تجھے بہاوے

سمجہہ کے کیجیو پیارے گلی مین اپنے خرام
مبادا پاؤن تلے دل کسیکا آجاوے

طریق عجز مین مجہہ سا بہ جو مقابل ہو
سوائے خاک نہ مجھسے کوئی بسر آوے

درخت خشک ہون اسباغ مین خدا نکرے
کہ باغبان مرے احوال سے خبر پاوے

ابہی نہ بزم بتان سے وہ شمع ٹل جاوے
ڈرون ہون مین کہ کسیکا نہ دل پگھل جاوے

مخاطب اس لب جان بخش سے جو اکدم ہو
عجب نہین کہ مسیحا کا جی نکل جاوے

مغان مین کیا کہون زاہد کی کیفیت
کہ جسکو دختر رز دیکھہ کر اوچھل جاوے

کچھہ اندنون تری نظرون سے گر چلا ہی دل
جو دستگیری مژگان ہو تو سنبھل جاوے

بہ رنگ شمع ہے کون اسکے دے سکے تشبیہہ
مجال کیا ہے کسیکی زبان جل جاوے

دماغ خلوت آئینہ ہو تو یہہ جاوے
کہ اپنا عکس بہی اس گھر مین نکل جاوے

گرہ تو عشق کی سودا کے سر سے ٹلتی ہے
قدم پہ زلف کے دلکو جو دیجے بل جاوے

دل مین بسنے کی ترے مجھکو منت اپنے شادی کا
چشم بد دور سلامت رہے یہہ آبادی

اے گل اندام ترے ہاتھ سے مین ہون نالان ... کرون بلبل ہے چمن مین کہ نہین فریادی

توجیہ عشق مین ہم سب ہین گردن زدنی ... تیغ ابروے بتان بیچ نہ تہی جلادی

ہو گئے صاحب جوہر ترا ہنہ دیکہہ فقیر ... ہے نمد پوش سدا آئینۂ فولادی

خون بجا ہے مین سودا کے رہیگا کب تک ... تجہسے رخصت ہے مری آہ ہوس آزادی

بال و پر توڑکے سونپی ہے قفس کو صیاد ... تیر مژگان نہ رگ جان پہ کرین فصادی

ایک دن دشت مین جا کر مین کہا سودا سے ... چہوڑ بستی کو تجہے کیونکہ خوش آئی وادی

یہہ کہا سنکے کس امید پہ بستی تیری ... غم سے کہتے دلکا مرے ہوئے دلکو شادی

ہے وہ بنیاد خرابی کی جہان مین اے دوست
سمجھے ہین اہل جہان جسکے تئین آبادی

ہہر نظر تجہکو نہ دیکہا کبہو ڈرتے ڈرتے ... حسرتین جی کی رہین جی ہی مین مرتے مرتے

کہینچے کیا ہو میان تیغ کہ یہان رشتۂ عمر ... صرف سینے کا ہوا تانکے ہی بہرتے بہرتے

ہر گلگشت عدم سے جو کوئی پہنچا ہے ... سخت اس باب کے طے منزلین کرتے کرتے

نکل جوانی سے نہ آیا کبہو جون طفل سرشک ... مل گئے خاک مین میان پاؤن کے دہرتے دہرتے

کیا ہمین فایدہ آنکہون سے بقول سودا
ہہر نظر تجہکو نہ دیکہا کبہو ڈرتے ڈرتے

اے لالچی تو کیا غیر دن کا مت ہووے ... جو کچہہ تو چاہے اک شب مجہہ ساتہہ آکے سووے

کہنچے ہے تجہہ مین کو تشبیہہ کیون کہ دیجے ... وہ تو حیا کرے ہی اسکی سدا مووے

ہے مری آنکہون مین تیر نگہہ ترا زو ... کہتے رقیب کو کہہ نشتر کو نہ تو سے

ہر شدہ تک کانا کچہ بہاتا ہے آنسو کو بس ... کہانسکو چار ناے کشمیر تو ہنسکے تو سے

انصاف تجھ بھی یارو ہی عشق کے نگر مین
دل غم سے اب ہو دے اور چشم ہو لہو روئے

دہقان پسر وہ ہمسے یون صلح کب کرے ہے
بوٹون کے کھیت اوپر جبتک نہ جنگ ہووے

وہ توبچی کا ہمکو ہرگز لکھے نہ نامہ
گذری مین جا کبوتر لیتا ہی مول گوئے

کل یار سے کہا مین سنتا ہی آج سودا
بکتا ہی اک نگہ پر اسکے تئین کو جوئے

کہنے لگا کہ نادان یہ حیف ہی کہ کوئی
اسپند کرنیکو بھی اتنے سیاہ کوئے

ہو شاد اس غزل سی روح آبرو کی سودا
تو اس زمین مین نادان طور اپنا کیون کہوئے

جون غنچہ تو چمن مین بند قبا کو کہوے
پہر گل سے آئے پیاری بلبل کہو ہووے

آوی گا وہ چمن مین تڑکے ہی سیکٹون کو
شبنم سے کہدے بلبل پائے گلو کے دہوئے

باغ جہان مین اکر کچھ ہمنے پہل نہ پایا
یک دل ملا کہ جسمین سیکڑون ہی ہوئے

ایسا ہی جاؤن جاؤن کرتے ہو تو سدہارو
اس دل لیے کل جو ہونی سو آج ہی جو ہوئے

کم بولنا ادا ہی ہرچند پر نہ اتنا
مند جائی چشم عاشق تو بھی وہ لب نہ کہوئے

چشم پر آب ہون مین جون آئینہ حبابی
رگ رگ کے ٹپکتے ہین جہانی مین ...

کون ایسا اب کہے ہے سودا کلیمن اسکے
آ تجھکو دے جلین ہم دل کہول کر تو روئے

## ٭ مطلعات ٭

جب تک ہے جہان مین گل و گلزار سلامت
یارب رہے گوشہ دستار سلامت

میکشان روح ہماری بہی کبھو شاد کرو
تو پیتے گر بزم مین شیشہ تو ہمین یاد کرو

اس دل پہ تجہے رحم جفا کار نہین ہے
جس دل سے دل اور کو ازار نہین ہے

مین کہتا ہون دل اپنے کو کہ تنگ و نام سے گذرے
یہہ ہووے بات گر اشمین تو کیا آرام سے گذرے

تبسم دیکہہ تیرا کیون نہ دل بیتاب ہو جاوے
اگر بجلی اسے دیکہے تو زہرہ آب ہو جاوے

خط مرغ نامہ بر نے تجہکو کون دیا
مضمون تو نے سنکے نہ اسکا اڑا دیا

یا رب ہی بقدر حیرت ہو آشنا دمن جسکا
شکل ماہ عید کی ہو وے جو نور انسکا

نہ پوچہ سنگ و گل اسے پسیج اسیا صدا کو مان
میرے صنم کی پرستش کر آ خدا کو مان

فایدہ کیا خط تجہے لکہہ اگر رو نا ہو نہین
نامہ اعمال دل لکہتا ہون ور دہوتا ہو نہین

سنکے یہہ کہتا ہی میرے ناز جانکاہ کو
کیون مجہے ایسا بنایا کیا کہون اللہ کو

آگے یا قسمت جلادیا ریا مارے ہمین
اب تو کن انکہیون لگا ہی دیکہنے یار ہمین

## رباعیات

ایوان عدالت مین تمہارے پاشاہ
شیشے کا جو وہان طاق سے ریختے ہین
کیا ظلم کو ہی دخل عیاذاً باللہ
پتہر سے نکلتی ہے صدا بسم اللہ

مومن نہین زنار سے میرے آگاہ
اس بت کا برہمن ہون کہ ہم صوفی و شیخ
اس رشتہ کو ہی سبحہ اسلام مین راہ
کہتے ہین جسے دیکہہ کے اللہ اللہ

ہو وائے دنیا تو ہر سو کب تک
آوارہ ازین کوچہ بآن کو کب تک

حاصل ہی رہے نہ کہ تا دنیا ہو | بالفرض ہوا یون ہی تو پہر تو کب تک

اے فوج سی غمزے کی ہمیشہ بیداد | نت اٹھہ ہی مرا خرمن طاقت برباد

رہتا ہے یہہ حال دل کہ جیسے دہقان | لٹتے ہوئی کہیت سے کرے ہے فریاد

ہے زیر فلک جتنی کہ یہہ موجودات | ہر ایک کی ایک طرح کی ہے اوقات

اے شیخ کیا خوب یہہ ہمنے تحقیق | شیخی و کرامات ہے تن آنے کی بات

## قطعہ در تہنیت سالگرہ نواب شجاع الدولہ بہادر

گنہائے ہو وے یہہ اقبال و بخت کا تیرے | الہی تا بدم حشر یہہ گرہ نہ کہلے

رہے فلک پہ درخشندگی مین تا میزان | تو روز سالگرہ اپنی سونو تمین تلے

عروج ہو ترے اعدا کا یون تنزل مین | کہ جیسے مہر کی بالشت سی کوہ برگہلے

### ✻ پہیلی خس خانہ ✻

اس مضمون سے ہو باہر | باندہین جسکو تا شاعر

آوے جب صبا کہہ اور جیت | موزون ہو تب اسکی بیت

